زندگی میں کامیابی اور حاجت روائی کے نایاب عملیات

# عملیات

## حاجت روائی

ڈاکٹر حشمت جاہ

کتاب : عملیات حاجت روائی

مؤلف : ڈاکٹر حشمت جاہ

ناشر : مکتبہ روحانی سائنس

قیمت : -/75 روپے

اسٹاکسٹ

شمع بک ایجنسی اردو بازار کراچی

## خط و کتابت

**مرکز شفاء**

M-18 میز نائن فلور سینٹرم شاپنگ مال
بالمقابل ریاض آٹوز راشد مہناس روڈ کراچی
موبائل فون نمبر : 0300-373-3851

اوقات
صبح 11 بجے سے 1 بجے تک
اتوار تعطیل

**مرکز روحانیت**

شاپ نمبر 10 ہنی پیلس SB-3
بلاک-13-C بالمقابل بیت المکرم مسجد
نزد سپر مارکیٹ بس اسٹاپ مین یونیورسٹی روڈ
گلشن اقبال ٹاؤن کراچی-75300
فون نمبر : 021-4989410

اوقات
شام-4 بجے سے 6 بجے تک اتوار تعطیل

# فہرست

# قوت حافظہ بڑھانے کے اعمال

## پہلے چند اہم باتیں :

دنیا کے تمام ماہرین تعلیمات کا تجربہ یہ ہے کہ ایک محنتی طلباء اکثر ذہین طلباء پر فوقیت لے جاتے ہیں کیونکہ مسلسل محنت وجدوجہد ہی کامیابی وکامرانی کا زریں اصول ہے۔

دنیا میں اکثر لوگوں کے دماغ برابر ہوتے ہیں ان کی صلاحیتیں یکساں ہوتی لیکن وہ یکساں کامیاب ہوتے نہیں۔ جوان صلاحیتوں سے فائدہ اٹھاتے ہیں، ان سے کام لیتے ہیں، ہر کام سوچ وبچار سے کرتے ہیں، اس طرح دماغ کو استعمال کرنے سے ان کی دماغی قوتیں اور صلاحیتیں واضح ہو کر نکھر کر سامنے آجاتی ہیں، ویسے بھی انسانی فطرت یہ ہے کہ جسم کے جس عضو کو جتنا استعمال کریں وہ صحت وبقاء کی منزلیں طے کرتا ہے اور جس عضو سے کام نہ لیں وہ عضو آہستہ آہستہ اپنی قوت وصلاحیت کھوتا رہتا ہے۔

یہ بات اپنی جگہ ایک حقیقت ہے کہ بعض لوگوں کی عمر عقلی کم ہوتی ہے لیکن یہ بات بھی سوچنے کی ہے کہ کیا ہر شخص کے لئے ضروری ولازم ہے کہ وہ دماغی کام کرے کیونکہ حق تعالیٰ نے تو ہر شخص میں مختلف نوع کی صلاحیتیں اور قوتیں پوشیدہ کر رکھی ہیں یعنی کسی کو تیز دماغ دیا ہے تو کسی کو حسن ظاہر میں سے حصہ عطاء فرمایا ہے کسی کو دولت وثروت دی ہے کسی کو صحت وطاقت وتوانائی مرحمت فرمائی ہے۔

پھول چمن میں ہیں ہزار دیکھو ظفر یہ کیا بہار ہے
ہر ایک کا رنگ جدا جدا ہر اک کی بو الگ الگ

یہ ضروری نہیں کہ ہر شخص اپنی دماغی صلاحت سے زیادہ سے زیادہ کام لے۔

بلکہ انسان کا کام یہ ہے کہ وہ اپنی اس اعلیٰ صلاحیت کو پہچاننے کی کوشش کرے جو خالق کائنات نے اس میں چھپا رکھی ہے اور اس کی روشنی میں اپنی زندگی کا راستہ تلاش کرے اسی فطری تخلیق کی بنیاد پر بعض ممالک میں طلباء کے ٹیسٹ لئے جاتے ہیں تاکہ طالب علم کی اس پوشیدہ صلاحیت کو پہچانا جائے جو اس میں تخلیقی اعتبار سے ہے۔

بہر حال جو لوگ اپنی دماغی صلاحیتیں بڑھانا چاہتے ہیں اور انہوں نے دماغی کام اختیار کر رکھے ہیں یا ایسے شعبوں میں جانے کے خواہش مند ہیں جہاں محنت مسلسل کے ساتھ تیز دماغی صلاحیت کی ضرورت ہوتی ہے ان کے لیے چند اعمال درج کئے جا رہے ہیں جو نہایت مجرب ہیں، لیکن ہر پڑھنے والا یہ ذہن میں رکھے کہ چند دن پڑھ کر ہم امام بخاری جیسا کہ ضرب المثل حافظ بنا لیں گے تو بات صحیح نہیں ہے آپ ان عملوں میں کسی بھی آسان عمل کو اختیار کر لیجئے اور پھر اس کو اپنی زندگی کا حصہ بنا لیجئے اور بلاناغہ پڑھیئے پھر دیکھئے آپ کا دماغ تیز ہوتا ہے کہ نہیں۔ آپ کی دماغی صلاحتیں آہستہ آہستہ بڑھتی رہیں گی یہاں تک کہ آپ کا شمار تیز ذود فہم اور ذہین لوگوں میں ہوگا۔

## قوت حافظہ کے لیے

قرآن کریم کی آیت :

سُبۡحَانَکَ لَاعِلۡمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمۡتَنَا اِنَّکَ اَنۡتَ الۡعَلِیۡمُ الۡحَکِیۡمُ۔

(سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۳۲)

بعد نماز عشاء یا سوتے وقت بارہ مرتبہ پڑھیں اس سے قوت حافظہ کے علاوہ علم وفہم و فراست بھی پیدا ہوگی۔



## کشادگی ذہن کے لیے بہترین دعا

جو شخص اس آیت کو لکھ کر اور دھو کر اپنے بچے کو پلائے ذہین ہو جائے گا اور علم کے دروازے اس پر کشادہ ہوں۔ یہ دعا ۱۰ بار پڑھیں۔

وَمَنۡ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجۡعَلۡ لَّهٗ مَخۡرَجًا ۔ وَّیَرۡزُقۡهُ مِنۡ حَیۡثُ لَا یَحۡتَسِبُ ؕ وَمَنۡ یَّتَوَکَّلۡ عَلَی اللّٰهِ فَهُوَ حَسۡبُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمۡرِهٖ ؕ قَدۡ جَعَلَ اللّٰهُ لِکُلِّ شَیۡءٍ قَدۡرًا۔ (سورۃ طلاق ۶۵۔ آیت ۔۲ سے ۳)

## قرآن حفظ ہونے اور قوت حافظہ کیلئے عمدہ عمل

ایک بزرگ کا بخشا ہوا قوت حافظہ کے لیے یہ مجرب عمل ہے پہلے سورۃ الفاتحہ سونے سے پہلے ۲ بار پڑھیں اس کے علاوہ سورۃ الم نشرح لکھ کر پانی میں دھو کر پئیں کچھ دنوں میں فرق محسوس ہوگا۔

## آیت الکرسی کے موکل کا بخشا ہوا قوت حافظہ کا عمل

قوت حافظہ کے متعلق جب موکل سے پوچھا گیا تو فرمایا۔ ہر نماز کے بعد پہلے الم نشرح کی پوری سورۃ ۱۱ بار اور پھر یہ آیت رب الشرح لی آخرت تک (۱۳) مرتبہ باری باری اس طرح پڑھیں کہ آخر میں الم نشرح آئے۔ پڑھنے کے بعد پانی پر دم کر کے پئیں یا اپنے اوپر پھونک لیں۔ عمل کی مدت ۶ دن ہے۔

## قوت حافظہ میں اضافہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۷۹۲ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے کند ذہن کو نہار منہ پلائیں تو اس کا ذہن بہت تیز ہو جائے گا عمل کی مدت ۱۸ دن ہے۔

## تیز قوت حافظہ کے لئے

قوت حافظہ کے لئے سورۂ فاتحہ ۵۲ بار معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سینے پر دم کر لیا کریں یہ عمل بعد نماز عصر کرنا ہے۔

## قوت حافظہ تیز ہو جائے

درج ذیل آیت بعد نماز فجر اسی جگہ بیٹھ کر ۱۳ بار پڑھیں حافظہ تیز ہو جائے گا آیت یہ ہے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ، وَیَسِّرْ لِیْٓ اَمْرِیْ، وَاحْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ، یَفْقَھُوْا قَوْلِیْ۔ (سورۃ طٰہٰ ۲۰۔آیت ۲۵ سے ۲۸)

## کمزور حافظہ کے لئے

جس کا حافظہ کمزور ہو سات دن ان کو روٹی کے ٹکڑے پر دم کر کے کھایا کرے۔ اس طرح کہ ہفتہ کے روز سے آیت دم کر کے کھالیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہفتہ کے روز | فَتَعٰلَی اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ | ۴ بار | (سورۃ مومنون ۲۳، آیت ۔۱۱۶) |
| اتوار کے روز | رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا | ۲ بار | (سورۃ طٰہٰ ۲۰، آیت ۔۱۱۴) |
| پیر کے روز | سَنُقْرِئُکَ فَلَا تَنْسٰٓی | ۶ بار | (سورۃ اعلیٰ ۸۶۔آیت ۔۶) |
| منگل کے روز | اِنَّہٗ یَعْلَمُ الْجَھْرَ وَمَا یَخْفٰی | ۱ بار | (سورۃ اعلیٰ ۸۶۔آیت ۔۷) |
| بدھ کے روز | لَا تُحَرِّکْ بِہٖ لِسَانَکَ | ۵ بار | (سورۃ قیامت ۷۵۔آیت ۱۶) |
| جمعرات کے روز | اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَہٗ | ۷ بار | (سورۃ قیامہ ۷۵۔آیت ۔۱۷) |
| جمعہ کے روز | فَاِذَا قَرَاْنٰہُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَہٗ | ۱ بار | (سورۃ قیامہ ۷۵۔آیت ۔۱۸) |

صبح باوضو لکھ کر پلائیں ان شاء اللہ حافظہ قوی ہوگا۔

دیگر سورۃ الم نشرح ۲ مرتبہ دم کر کے پلانا



حفظ قرآن کے لئے خاص ہے اور تحصیل کے لئے بھی۔

## قوت حافظہ و ذہن

ھُوَ الَّذِیْٓ اَنْزَلَ عَلَیْکَ الْکِتٰبَ سے المیعاد تک (سورۃ آل عمران ۳۔آیات ۷ سے ۹)

یہ آیت قوت حافظہ و ذہن کے لئے مفید ہے۔

جمعہ کے روز سبز کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر آب زم زم سے دھو کر نہار منہ ۶ مرتبہ ۶ جمعہ تک آفتاب نکلنے سے پہلے دم کر کے پیئے اور اس روز کسی قسم کا گوشت نہ کھائے ان شاء اللہ تعالیٰ قوت حافظہ و ذہن قوی ہوگا۔

## ترقی علم و حافظہ

رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا۔ (سورۃ طٰہٰ ۲۰، آیت ۔۱۱۴)

یہ آیت ہر نماز کے بعد ۷۔۸ مرتبہ معہ اول و آخر درود مدنی ۱۲۔ مرتبہ پڑھنا معمول بنالیں۔

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا جو آدمی بھی اس دعا کو سنے اس کو چاہیئے کہ یاد کرے۔

جب کسی کو کوئی مصیبت یا رنج و غم پہنچے تو وہ یہ ۸ بار دعا پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت و رنج کو ضرور رفع کر دے گا یا اس جگہ اسے دوسری فرحت و خوشی عطا فرمائے گا وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ عَبْدُکَ ابْنُ اَمَتِکَ نَاصِیَتِیْ بِیَدِکَ مَاضٍ فِیَّ حُکْمُکَ عَدْلٌ فِیْ قَضَآئِکَ اَسْئَلُکَ اللّٰھُمَّ بِکُلِّ اسْمٍ ھُوَ لَکَ سَمَّیْتَ بِہٖ نَفْسَکَ اَوْ عَلَّمْتَہٗ اَحَدًا مِّنْ خَلْقِکَ اَوِ اسْتَاْثَرْتَ بِہٖ فِیْ عِلْمِ الْغَیْبِ عِنْدَکَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ رَبِیْعَ قَلْبِیْ وَنُوْرَ صَدْرِیْ وَجِلَاءَ حُزْنِیْ وَذَھَابَ ھَمِّیْ وَغَمِّیْ

کسی نے کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ ہم اس کو یاد نہ کریں تو آپؐ نے فرمایا کہ جو آدمی بھی اس دعا کو سنے اس کو چاہیے کہ یاد کرے۔

دل کی صفائی رزق کی ترقی حافظے میں اضافے، باطنی اور ظاہری حال معلوم ہو۔

سورۃ الم نشرح بعد نماز ایک مرتبہ اول و آخر درود مدنی بارہ مرتبہ پڑھیں اور پھر بعد پڑھنے کے ۱۶ دن تک بغیر بات کیے سو جائیں ذہن کی تیزی اور کشف کے مجرب ہے۔

## ذہن کی ترقی کے لیے

یہ عمل ایک بزرگ سے ملا ہے حافظے کی ترقی کے لئے نہایت مجرب عمل ہے۔ اس کو ۱۶ بار روزانہ پڑھنا چاہیے یا یہ فجر کی سنت اور فرض کے درمیان (۷) بار پڑھا کریں جو شخص یہ عبارت یا بات سن لے گا کبھی نہ بھولے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

یَاقَیُّومُ فَلَایَفُوْتُ شَیْءٌ مِنْ عِلْمِہٖ وَلَایَؤُدُہٗ یَاقَیُّوْمُ۔

## ضعف دماغ کے لیے

جس کا دماغ کمزور ہو تو وہ ہر فرض نماز کے بعد یَاقَوِیُّ ۱۱ مرتبہ سر پر ہاتھ رکھ کر ترقی دماغ کی نیت کر کے پڑھے مجرب اور آزمودہ ہے۔

## آدھے سر کے درد کے لیے

درج ذیل قرآنی آیت ایک مرتبہ پڑھ کر سر پر دم کریں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ، قُلِ اللّٰهُ اَفَاتَّخَذْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ اَوْلِيَآءَ لَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا

(سورہ الرعد ۱۳ آیت ۱۶)



## درد سر کے لئے

۲۳ بار ایک سانس میں یَاوَھَابُ پڑھے، پیشانی پکڑے رہے درد جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔

## درد سر کے لئے

ہر فرض نماز کے بعد پانچ مرتبہ۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَھُوْا قَوْلِیْ

(سورۃ طٰہٰ،۲۵۔آیت۔۲۵ سے ۲۸)

پڑھے انشاء اللہ درد سر میں افاقہ ہوگا۔ یہ عمل ایک بہت بڑے بزرگ کا بتایا ہوا ہے۔

## درد سر کے لیے

یَابَدُوْحُ یَابَدُوْحُ یَابَدُوْحُ

واللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰی اَمْرِہٖ ولکنَ اکثر النَّاسِ لایعلمون

یَاکَبِیْکَجُ یَاکَبِیْکَجُ یَاکَبِیْکَجُ

بسم اللّٰه الرحمٰن الرحیم

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنَاہُ وبالحق نزل

وَمَا اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

اس نقش کو لکھ کر سر پر باندھیں تھوڑی دیر میں درد ختم ہو جائے گا۔ ہزاروں مرتبہ کا آزمودہ ہے۔

## بینائی کے لیے ایک اور نفیس عمل

ہر نماز کے بعد ۸ مرتبہ درج ذیل دعا کو انگلیوں پر پڑھ کر پھونکیں اور آنکھوں پر انگلیاں پھیریں انشاء اللہ نفع ظاہر ہوگا دعا یہ ہے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

## گئی ہوئی بینائی کے لیے

مندرجہ ذیل شعر کلمات سات مرتبہ پڑھ کر مریض کی آنکھوں پر دم کریں۔ باوضو رہنا شرط ہے۔

کم اَبْرَاتٌ وِصَبَابل لِلْمُسِ رَاحَته او اَطْلَقْتَ اَرْبَامِنْ رَبَقَةَ اَللّٰهُمَّ

## ضعف بصر

جس کی آنکھوں کی بینائی کم ہو وہ ہر نماز کے بعد درج ذیل آیت انگلیوں پر پڑھ کر آنکھوں پر ۲ مرتبہ پھیر لیا کرے آیت یہ ہے۔

فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ

(سورۃ ق ۵۰، آیت ۲۲)

## ضعف بصر کے لئے عمدہ عمل

فجر، مغرب اور عشاء کے وضو سے جب فارغ ہوں تو آسمان کی طرف نگاہ جما کر سورۃ قدر ۳ بار پڑھیں۔



## قضائے حاجات کے مجرب اعمال

### آیت الکریمہ کے ختم کا پہلا طریقہ

جو شخص بھی جس مقصد و حاجت کیلئے اس آیت الکریمہ سے دعا کرے گا۔ دعا ضرور قبول ہوگی اور صحیح تو یہ ہے کہ یہ دعا نہایت مجرب التاثیر و کمال سریع الاثر ہے جس کام میں چاہے اس آیت سے دعا کرے اور مشائخ اس کی سرعت تاثیر پر اجماع اور اتفاق رکھتے ہیں اپنے کسی مقصد و حاجت کے لئے بارہ ہزار مرتبہ روزانہ بارہ دن تک پڑھیں تو انشاء اللہ دعا ضرور قبول ہوگی اگر اتنا نہ ہو سکے تو (۲۴) مرتبہ پڑھے اول آخر بارہ مرتبہ درود الصوفی بھی پڑھے۔

### آیت الکریمہ کے ختم کا دوسرا طریقہ

یہ طریقہ اجتماعی ہے کچھ افراد کسی صاف ستھری جگہ پر بیٹھ کر خشوع خضوع کے ساتھ ۹۴ ہزار نو سو چونسٹھ مرتبہ مجلس میں پڑھیں انشاء اللہ ہر حاجت پوری ہوگی۔

### آیت الکریمہ کے ختم کا تیسرا طریقہ

ایک شخص تنہا ۲۳۸۲ بار بعد نماز عشاء تاریک مکان میں بیٹھ کر باطہارت پڑھے دوزانوں بیٹھے قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اور اپنے ساتھ ایک پانی کا پیالہ بھر کر رکھے اور تھوڑی تھوڑی دیر بعد پانی میں ہاتھ ڈال کر اپنے منہ پر پھیرتا رہے اس طرح یہ عمل ۳ روز یا ۷ روز یا ۴ روز اسی ترکیب سے پڑھے انشاء اللہ ہر حاجت پوری ہوگی ان اعمال کی قوت تاثیر میں کچھ شک نہیں۔ لہٰذا ان اعمال کو پورے ایمان و یقین کے ساتھ پڑھنا چاہیے۔

## حاجات و کل مقاصد کے لئے

درج ذیل دعا ۹ مرتبہ ۲۷ دن تک پڑھیں، اوّل و آخر ۱۲-۱۲ مرتبہ درود مدنی بھی

پڑھیں۔

سَہِّلْ یَااِلٰہِی کُلَّ صَعْبٍ بِحُرْمَۃِ سَیِّدِالْاَبْرَارِ سَہِّلْ

## ہر حاجت

۲۳مرتبہ پڑھیں۔

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ۔

## حاجت روائی

سورۃ فاتحہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے میم کو الحمد سے ملا کر ۱۰ دن تک فجر کی سنت اور فرض کے درمیان ۱۰ بار پڑھیں۔ انشاء اللہ ہر حاجت ضرور پوری ہوگی یا پھر مقصد کے حل تک ورد جاری رکھیں، مجرب ہے۔

## کل حاجات پوری ہونے کا عمل

جوکوئی بعد ہر نماز کے ۱۲ بار پڑھے اس دعا کو تو کوئی حاجت اس کی بند نہ رہے۔

حَسْبِیَ الرَّبُّ مِنَ الْمَرْبُوْبِیْنَ حَسْبِیَ الْخَالِقُ مِنَ الْمَخْلُوْقِیْنَ حَسْبِیَ الرَّازِقُ مِنَ الْمَرْزُوْقِیْنَ حَسْبِیَ اللّٰہُ رَبُّ الْعَالَمِیْنَ حَسْبِیْ مَنْ ہُوَ حَسْبِیْ حَسْبِیْ مَنْ لَّمْ یَزَلْ حَسْبِیْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَہُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## ہر کام و مہم کے لیے

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْقَاہِرُ الْقَوِیُّ الْکَافِیُ اَللّٰہُمَّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ



اس دعا کو چلتے پھرتے باوضو کثرت سے پڑھیں۔ انشاء اللہ ہر حاجت پوری ہوگی۔

## حاجات

ایک مجلس میں ۱۲ بار یٰسین پڑھنا ہر ایک مہم کے لیے نہایت مفید ہے۔

## اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے

اللہ تعالیٰ کی رضا و خوشنودی حاصل کرنے کے لیے ہر روز بلاناغہ نماز عشاء کے بعد تین مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ بفضل باری تعالیٰ دعا قبولیت کی سند حاصل کرے گی۔ اللہ تعالیٰ بندے پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا اس عمل پر ہمیشگی اختیار کرنے والے کو اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھتا ہے اور اس سے راضی رہتا ہے۔

## امتحان میں کامیابی کے لیے

امتحان میں اچھے نمبروں سے کامیابی کے لیے جہاں پر نصابی تعلیم پر بھرپور توجہ دے وہاں پر ہر روز جب تک امتحانی عمل سے گزر رہا ہو چاہیے کہ آدھی رات کے وقت باوضو حالت میں سورۂ کوثر اکتالیس مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر سو مرتبہ درود پاک پڑھے، اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ امتحان میں کامیابی ہوگی اور حسب توقع نتیجہ آئے گا۔

## امتحان میں کامیابی

طالب علموں اور دوسرے حضرات جو کہ کسی امتحان میں کامیابی کے خواہش مند ہوں تو ان کے لیے سورۂ کوثر سے مدد لینا بہت مفید ہوتا ہے جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اسے امتحان میں کامیابی عطا فرمائے تو اسے چاہیے کہ وہ امتحانات کے آغاز سے چند دن قبل سورۂ کوثر اس طرح پڑھنا شروع کرے کہ عصر کی نماز اور مغرب کی نماز کے درمیانی وقفہ میں

باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ اکتالیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔

چالیس یوم تک بلاناغہ پڑھے جن دنوں میں امتحان ہو رہے ہوں ان دنوں میں بھی ناغہ نہ کرے اور برابر پڑھے۔

امتحانات جب ختم ہو جائیں تو پھر بھی پڑھے یعنی جس دن سے شروع کرے اس دن سے لے کر چالیس یوم تک بلاناغہ پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ سورۂ کوثر کی برکت سے اللہ تعالیٰ امتحانات میں کامیابی سے نوازے گا۔ ہر روز سورۂ کوثر پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے امتحان میں کامیابی کے لئے دعا مانگے بفضل باری تعالیٰ ناکامی نہ ہوگی اور کامیابی قدم چومے گی۔

## بخشش طلب کرنا

جو کوئی اپنے آپ کو بہت زیادہ گنہگار سمجھتا ہو اور گناہوں سے تائب ہو کر سیدھی راہ پر آنا چاہتا ہو اور اللہ تعالیٰ سے بخشش کا طلب گار ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد جس قدر بھی ہو سکے سورۂ کوثر پڑھ لیا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اس بندے پر نظر عنایت فرمائے گا اس کو نیک کام کرنے کی توفیق عطا فرمائے گا اور اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

## بلند مرتبہ کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اسے بلند مرتبہ حاصل ہو، اللہ تعالیٰ اسے خاص فضل و کرم سے نوازے، اس کا شمار اللہ تعالیٰ کے دوستوں میں ہو، اسے عبادت الٰہی کی توفیق عطا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نماز تہجد کے لئے اٹھا کرے اور نماز تہجد کی ادائیگی کے بعد توجہ و یکسوئی کے ساتھ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں گیارہ



سو مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔ پھر بارگاہ ایزدی میں عاجزی و انکساری سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی اور جس مقصد کے لئے عمل کرتا ہے وہ بفضل باری تعالیٰ ضرور پورا ہوگا۔

## بلند مرتبہ کے لیے

جو کوئی بلند مرتبہ کے لئے کوشاں ہو اور چاہتا ہو کہ اسے بلند مرتبہ حاصل ہو، لوگوں کی نظروں میں اس کی عزت بڑھے، ہر کوئی اس کے ساتھ عزت و احترام سے پیش آئے، جہاں بھی جائے اس کی عزت ہو تو ہر جمعۃ المبارک اور پیر کے دن نماز فجر کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں اکسٹھ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں بلند مرتبہ کے حصول کے لیے دعا مانگے بفضل باری تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی۔

اس عمل پر اگر ہمیشگی اختیار کرے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ جہاں بھی جائے گا لوگ پیار و محبت اور عزت و احترام سے پیش آئیں گے اس کے ساتھ نیک سلوک کریں گے اور اس کی قدر و منزلت لوگوں کے دلوں میں خوب ہوگی۔

## تیر بہدف عمل

ہر قسم کی جائز حاجت روائی اور فوری طور پر مثبت اثرات حاصل کرنے کے لئے سورۂ کوثر کا یہ تیر بہدف عمل ہے۔ اس عمل سے بگڑے کام سنور جاتے ہیں۔ جلد حاجت روائی کے لئے غیب سے اسباب پیدا ہوتے ہیں اگر کسی کی کوئی ایسی حاجت ہو تو جو کسی بھی طرح پوری نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ ہر روز باوضو حالت میں تین سو مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اور اپنی حاجت کا سوال کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ سے مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد حاجت پوری ہو جائے گی جب تک حاجت پوری نہ ہو اس وقت تک ہر روز بلاناغہ پڑھتا رہے۔ بفضل باری تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر اندر حاجت پوری

ہو جائے گی۔

## جملہ حاجات کے لئے

جو کوئی اپنے ورد میں سورۂ کوثر کو رکھے اس کو چاہیے کہ وہ سورۂ کوثر کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور حفاظت سے رکھے یعنی اس کی بے ادبی نہ ہونے دے۔ ادب کے تقاضے کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے پاکی پلیدی کا خاص طور پر خیال رکھے جو کوئی اس نقش مبارک کو اپنے پاس رکھے گا بفضل باری تعالیٰ اس عمل کا اثر بہت جلد ہوگا۔ یہ نقش پاک فوری اور جلد اثر دکھانے کے لئے مجرب ہے اس نقش کو اپنے پاس رکھنے والا ہر بلا و مصیبت سے محفوظ رہے گا۔ اللہ تعالیٰ سورۂ کوثر کی برکت سے اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔ کوئی اسے نقصان نہ پہنچے سکے گا۔ اس کی برکت سے جملہ نیک حاجات اللہ تعالیٰ کی بارگاہ اقدس میں پوری ہوں گی۔

## نقش سورۂ کوثر

| | | |
|---|---|---|
| ۹۱۹ | ۹۱۴ | ۹۲۱ |
| ۹۲۰ | ۹۱۸ | ۹۱۶ |
| ۹۱۵ | ۹۲۲ | ۹۱۷ |

اس طرح سورۂ کوثر کو نقش کی شکل میں لکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس کو شرف آفتاب میں یا چاند کے مہینے کے عروج میں اتوار کی پہلی ساعت میں باوضو حالت میں مشک وگلاب وزعفران سے لکھے اس کے بعد اس نقش کو اپنے سامنے رکھ کر ایک جلسہ میں ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اس نقش پر اور اپنے اوپر دم کرے اس دوران جب سورۂ کوثر پڑھ رہا ہو توجہ اور یکسوئی سے پڑھے اور کسی کے ساتھ کلام نہ کرے۔

جب عمل مکمل کر لے تو پھر اس نقش کو دھونی دے کر معطر کر کے تعویذ بنائے اور اپنے بازو پر باندھ لے پھر ہر روز سورۂ کوثر پڑھنے کے ایک تعداد مقرر کر لے اور ہر روز اسی تعداد



کے مطابق سورۂ کوثر پڑھنے پر ہمیشگی اختیار کرے۔

## مشکل حل پر

اگر کسی کو کوئی حاجت درپیش ہو جو کسی طرح پوری نہ ہوتی ہو تو چاند کے مہینہ کے عروج میں کسی بھی دن اس عمل کو شروع کرے۔ یہ عمل نماز ظہر یا نماز عشاء کی سنت و فرض کے درمیان کرے۔ جب تک حاجت پوری نہ ہو پڑھتا رہے اور پھر جب حاجت پوری ہو جائے تو عمل نہ کرے۔

عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے دس مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس کے بعد دس مرتبہ یا جمیلُ پڑھے پھر تیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔

## مشکلات میں کامیابی

اگر کسی کو کوئی ایسی حاجت ہو جو کسی طرح بھی پوری نہ ہوتی ہو تو باوضو حالت میں نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد کوئی سا ایک وقت مقرر کر کے ہر روز بلا ناغہ چالیس یوم تک سورۂ کوثر کا عمل اس طرح سے کرے کہ پہلے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اس کے بعد تین سو مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔ اس طرح سے گیارہ مرتبہ مداومت کرے اور اپنے مقصد کے حصول کے لئے بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں کے بعد ہی حاجت روائی ہو جائے گی۔

## حاجت کے لئے

جو بھی کوئی جائز حاجت و ضرورت ہو اس کو پورا کرنے کی غرض سے سورۂ کوثر کا عمل یقین کامل اور مکمل توجہ سے کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی کام ہو گا ضرور ہو جائے گا۔

ہر حاجت کے لیے چاند کے مہینہ کے پہلے اتوار کے دن سے عمل کا آغاز کرے یعنی نماز فجر کی سنت اور فرض نماز کے درمیان پہلے روز سورۂ کوثر ستر مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد

ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر اپنی حاجت ہو جو بھی ہے اس کے لئے دعا مانگے دوسرے روز سوموار کے دن ساٹھ بار سورۂ کوثر پڑھے اور باقی عمل اس طرح سے کرے تیسرے روز منگل کے دن پچاس بار سورۂ کوثر پڑھے، بدھ کو چالیس بار پڑھے جمعرات کو تیس مرتبہ، جمعہ کو بیس مرتبہ اور ہفتہ کو دس مرتبہ پڑھے۔ اگر سات دن میں حاجت پوری نہ ہو تو پھر سات ہفتہ تک اس عمل کو مسلسل جاری رکھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ضرور بالضرور حاجت پوری ہوگی۔

## حاجت روائی کے لیے

اگر کسی کی کوئی ایسی حاجت ہو کہ جس کے پورا ہونے میں کوئی رکاوٹ ہو اور وہ حاجت پوری نہ ہوتی ہو تو جلد اور فوری حاجت روائی کی غرض سے چاند کی پہلی جمعرات کو نماز عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں چالیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔

ہر روز بلا ناغہ چالیس یوم تک یہ عمل کرے اور ہر روز عمل مکمل کرنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر حاجت روائی ہوگی اور اس سلسلے میں جو بھی رکاوٹ ہوگی وہ رفع ہو جائے گی۔

## حاجت پوری ہو

اگر کسی کی حاجت پوری نہ ہوتی ہو تو اس کو چاہیے کہ نماز عصر کے بعد تین سو مرتبہ سورہ کوثر پڑھے اور دل میں اپنے کام کی نیت رکھے جب پڑھے تو خلوص دل کے ساتھ پڑھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چند دنوں میں ہی حاجت روائی ہوگی اور حاجت پوری ہو جائے گی جب تک حاجت پوری نہ ہو یہ عمل ہر روز بلا ناغہ جاری رکھے انشاء اللہ تعالیٰ مایوسی نہ ہوگی چالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔



## کام پورا ہو

اپنی حاجت روائی کی غرض سے نماز عشاء کے بعد اپنے تمام کاموں سے فارغ ہو کر کسی ایسی جگہ پر یہ عمل شروع کرے جو بالکل محفوظ ہو اور اس جگہ کسی کی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو۔ چاند کے مہینہ کے عروج میں جمعہ کی رات سے اس عمل کا آغاز کرے عمل سے پہلے غسل کرے۔ ایک سفید کپڑے کا احرام باندھ کر مصلے پر کھڑے ہو کر دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین بار سورۂ اخلاص پڑھے۔ نماز مکمل کرنے کے بعد اس کا ثواب حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت اقدس میں پیش کرے پھر قبلہ رو ہو کر دو زانو بیٹھے اور ننگے سر ہو کر اکتالیس سو مرتبہ سورۂ کوثر اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر اکیس اکیس بار درود پاک پڑھے اس کے بعد اپنی حاجت کی دعا کرے نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ دعا مانگے اور اسی جگہ پر سو جائے۔

اسی طرح ہر روز بلا ناغہ چالیس یوم تک یہ عمل کرے۔ چالیس دن کے اندر اندر انشاء اللہ تعالیٰ حاجت روائی ہو جائے گی۔

## جائز حاجت کے لیے

ہر طرح کی جائز حاجت و ضرورت کو پورا کرنے کی غرض سے سورۂ کوثر کا وظیفہ بارگاہ الٰہی میں دعا کی جلد قبولیت کا باعث ہے۔ اگر کسی کی کوئی ایسی ضرورت ہو جو کہ پوری نہ ہوتی ہو اس کی وجہ سے وہ بہت زیادہ پریشان ہو تو حاجت روائی کی غرض سے اتوار کے دن سے سورۂ کوثر کو اس طرح سے پڑھنا شروع کرے یعنی ہر روز فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد سورۂ کوثر کو، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر شروع کرے اور ہر ایک آیت درج ذیل تعداد کے حساب سے پڑھے، نہ کم کرے نہ زیادہ اول و آخر درود پاک بھی پڑھے۔

پہلی آیت پانچ سو بیاسی مرتبہ اتوار کے دن پڑھے۔ اگلے دن پیر کے روز دوسری

آیت چھ سو اٹھارہ مرتبہ پڑھے، منگل کے دن تیسری آیت دو سو بیالیس بار پڑھے۔ ہر روز پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا بھی مانگے۔

یہ ایک ہفتہ کا عمل ہے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر اندر حاجت پوری ہو جائے گی۔ اگر حاجت پوری ہو جائے تو عمل ہر حال میں ایک ہفتہ تک مکمل کرے اگر بالفرض ایک ہفتہ میں حاجت پوری نہ ہو تو تین ہفتہ تک اس عمل کو جاری رکھے بفضل باری تعالیٰ ضرور حاجت روائی ہوگی۔

## حاجت کے لئے

نیک اور جائز جلد حاجت روائی کے لئے جمعۃ المبارک کے دن نماز مغرب کے بعد اکتالیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت روائی کے لئے دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بارگاہ الٰہی میں قبول ہوگی اور جو بھی حاجت ہے وہ جلد پوری ہو جائے گی۔

## حافظہ کے لیے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اس کے حافظہ کو اس قدر تقویت دے کہ وہ آسانی سے قرآن پاک حفظ کر سکے اور دین کے بارے میں علوم با آسانی سمجھ کر یاد کر سکے تو اس کو چاہیے کہ وہ ہر روز نماز عصر کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے۔

بفضل باری تعالیٰ اس کا حافظہ مضبوط ہو جائے گا اور جو بھی یاد کرنا چاہے گا آسانی سے کر سکے گا۔

## دینی و دنیاوی حاجات کے لیے

ہر طرح کی جائز دینی و دنیاوی حاجات کے لئے جو کوئی ذیل میں لکھی ہوئی ترکیب



کے مطابق سورۂ کوثر ہر روز مرتبہ پڑھے تو انشاء اللہ اسے مقصد میں کامیابی ہو اس کی جملہ نیک حاجات پوری ہوں اور تمام مرادیں آسانی سے حاصل ہوں اگر کسی کے دل میں اپنی محبت جاگزیں کرنی ہو تو اس مقصد کے لئے بھی فائدہ مند ہے جو کوئی ہر روز اس ترکیب سے سورۂ کوثر پڑھے گا تو سورۂ کوثر کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔ لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت وعزت پیدا فرمادے گا ہر کوئی اس کے ساتھ مہربانی سے پیش آئے گا۔ چشم خلائق میں معزز و محترم ہوگا اس کے علاوہ اپنی کسی بھی دنیویٰ حاجت میں کسی کا محتاج نہ ہوگا اور پروردگار عالم اس پر غیب سے دروازے کھول دے گا۔

جس شخص کو کوئی مہم یا مشکل پیش آجائے اور کامیابی کی کوئی امید نہ دکھائی دیتی ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں یعنی اول غسل کر کے پاس صاف ہو جائے، پاکیزہ لباس پہنے، خلوت میں پاک جگہ پر بیٹھے کہ جہاں پر کسی کی آمدورفت نہ ہو اور نہ ہی کسی کی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو دو رکعت نماز نفل حاجت روائی کی غرض سے پڑھنے کے بعد ستر مرتبہ استغفار پڑھے پھر ستر مرتبہ درود پاک پڑھے اور چالیس یوم تک ستر مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کی دعا مانگے، اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے حاجت پوری ہوگی۔

## دینی و دنیاوی حاجات کے لیے

جو کوئی ہر روز ہر نماز کے بعد ذیل میں دی ہوئی ترتیب کے مطابق پڑھے گا اور اس طرح ہمیشگی اختیار کرے گا تو اس کی تمام دینی و دنیاوی حاجات بفضل باری تعالیٰ سورۂ کوثر کی برکت و تاثیر سے پوری ہو جائیں گی۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ ہر نماز فجر کے بعد تیس مرتبہ سورۃ کوثر پڑھے۔ نماز ظہر کے بعد پچیس مرتبہ پڑھے۔ نماز عصر کے بعد بیس مرتبہ، نماز مغرب کے بعد پندرہ مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد دس مرتبہ سورۃ کوثر پڑھے۔ اس طرح کل سو مرتبہ روزانہ پڑھے۔

ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد اپنے مطلوبہ مقصد کے حصول کی نیت کرتے ہوئے باری تعالیٰ

سے دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ جو بھی مشکل ہوگی وہ حل ہو جائے گی۔

## دینی و دنیاوی حاجت کے لیے

دینی و دنیاوی حاجت روائی کی غرض سے سورۂ کوثر اس ترتیب سے پڑھنا بھی جلد اثر دکھاتا ہے اس مقصد کے لیے یہ عمل نہایت مجرب و آزمودہ ہے دینی و دنیاوی کوئی بھی حاجت ہو اس عمل کی برکت سے پوری ہو جاتی ہے۔

یہ عمل بھی چاند کے مہینے کی پہلی اتوار کو شروع کرے اور سات یوم تک بلا ناغہ کرے پاکیزہ حالت میں صاف ستھرا لباس پہنے اور ہر روز ایک ہی وقت مقررہ پر پڑھے۔ وقت مقرر کرلے جس وقت کہ آسانی سے پڑھ سکتا ہے پڑھنے سے قبل اس بات کا دھیان رکھے کہ اگر دینی حاجت کے لیے پڑھ رہا ہے تو پھر قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اگر دنیاوی حاجت ہے تو اپنا رخ جنوب کی طرف کر کے بیٹھے توجہ اور یکسوئی کے ساتھ تنہائی میں بیٹھ کر پڑھے۔ پڑھنے کے دوران کسی سے کلام نہ کرے اور نہ ہی کوئی دوسرا اس سے کلام کرے۔

ایسی جگہ کا انتخاب کرے کہ جہاں پر کسی کی مداخلت کا امکان نہ ہو سورۂ کوثر پڑھنے سے پہلے اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور جب سورۂ کوثر مقررہ تعداد کے مطابق پڑھ لے تو پھر اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے یعنی ہر روز سورۂ کوثر مقررہ تعداد میں پڑھنے کے لئے اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک ضرور پڑھے۔ اب اتوار کے دن ۷۸۶ مرتبہ پڑھے۔ اگلے روز پیر کے دن ۵۵۶ بار پڑھے۔ منگل کے دن ۲۱۱ بار پڑھے۔ بدھ کے دن ۶۹۳ بار پڑھے۔ جمعرات کے دن ۱۰۴۰ بار پڑھے۔ جمعہ کے دن ۱۱۰۰ مرتبہ پڑھے۔ ہفتہ کے دن ۷۴۰ مرتبہ پڑھے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ایک ہفتہ کے اندر اندر جو بھی دینی و دنیاوی حاجت یا مشکل ہوگی وہ حل ہو جائے گی۔ عمل مکمل کرنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ اس کی دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی حاجت روائی



کے لیے یہ عمل بہت پر اثر ہے اور جلد اپنا اثر دکھاتا ہے۔

## علم زیادہ ہو

علم میں اضافہ کے لئے نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اور شیرینی پر دم کر کے کھالے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے جس قدر چاہے گا علم سے نوازے گا۔

## عبادت میں توجہ

اگر کسی کا دل اللہ تعالیٰ کی عبادت کی طرف مائل نہ ہوتا ہو، عبادت کرتے ہوئے کاہلی محسوس ہوتی ہو یا دھیان کسی اور طرف مسلسل جاتا رہتا ہو، طبیعت میں ٹھہراؤ اور توجہ و یکسوئی کی کیفیت نہ پیدا ہوتی ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔

انشاءاللہ تعالیٰ اس کی طبیعت عبادت الٰہی کی طرف راغب ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خاص فضل و کرم نازل فرمائے گا۔ اس کو عبادت کرنے میں سکون قلبی نصیب ہوگا اور توجہ و یکسوئی کی دولت حاصل ہوگی۔

## عبادت میں یکسوئی

اکثر لوگوں کو یہ شکایت ہوتی ہے کہ ان کو عبادت میں توجہ و یکسوئی حاصل نہیں ہوتی، عبات میں مزہ نہیں آتا شیطان تنگ کرتا ہے. جس کی وجہ سے طبیعت بوجھل سی محسوس ہوتی ہے۔

اس قسم کی شکایت رفع کرنے اور عبادت میں یکسوئی حاصل کرنے کی غرض سے ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے، انشاءاللہ تعالیٰ بارگاہ الٰہی میں دعا قبول ہوگی۔ ہر روز بلا ناغہ تعداد کے مطابق سورۂ کوثر کا پڑھنا عبادت گزاری اور شب

بیداری کا عادی بنادیتا ہے۔عبادت کرنے میں لطف وسرور حاصل ہوتا ہے۔توجہ اور یکسوئی عطا ہوتی ہے اللہ تعالیٰ عبادت گزار بندے پر اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرماتا ہے۔

## علم میں اضافہ

اگر کوئی شخص اپنے دل میں اسم یَاعَلِیْمُ کی کثرت کرے اور روزانہ ایک سوایک مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے تو پروردگار اسے خزانہ علم سے سرفراز فرمائے گا اور وہ شخص عالم و فاضل ہو جائے گا۔

## علم میں اضافہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے علم میں اضافہ فرمائے اسے دینی ودنیاوی علوم میں ترقی حاصل کرنے میں کوئی رکاوٹ پیش نہ آئے اس کا سینہ تمام علوم کا خزینہ بن جائے تو اس مقصد کے لئے چاہیے کہ باوضو حالت میں ۱۴ یوم ستر مرتبہ سورۂ کوثر توجہ ویکسوئی سے پڑھ کر پانی پردم کرے اور یہ دم کیا ہوا پانی پی لے۔

اللہ تعالیٰ اس کو علم وحکمت کے خزانے عطا فرمائے گا اس کا سینہ علم کے نور سے منور کردے گا اور علمی میدان میں اسے کبھی ناکامی کا سامنا نہ کرنا پڑے گا۔

## علوم میں کشائش کے لیے

اگر کوئی یہ خواہش رکھتا ہو کہ اس کے علم میں اضافہ ہو تمام دینی ودنیای علم پر اسے دسترس حاصل ہو جس علم کے بارے میں وہ مطالعہ کرے وہ علم اس کے ذہن وحافظے میں محفوظ ہو جائے اور جب بھی ضرورت محسوس ہو وہ علم اس کے لئے فائدہ مند ثابت ہو تو اسے چاہیے کہ وہ نماز تہجد پڑھا کرے اور نماز تہجد کے بعد اکیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کرے۔

انشاءاللہ اس کا حافظہ قوی ہو جائے گا جملہ علوم دینی ودنیاوی میں اس کو دسترس حاصل ہوگی۔



## کامیابی کا عمل

جو کوئی کسی جائز مقصد کی کامیابی کے لیے چاند کے مہینہ کے عروج میں بدھ، جمعرات یا جمعۃ المبارک کے دن سے نماز عشاء کے بعد مکمل طہارت کے ساتھ توجہ ویکسوئی سے دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد بیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد پانچ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اور نماز پوری کر کے سلام پھیرنے کے بعد اپنی حاجت کے لئے بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے۔

اگر حب کے ارادے سے پڑھے تو عمل کے دوران محبوب کا تصور لائے۔اگر دشمن کی بربادی کی غرض سے پڑھے تو دشمن کی سیاہ تصویر کی شکل میں خیال کرے۔اگر فتوحات کے لئے پڑھے تو اس کا خیال رکھے۔بفضل باری تعالیٰ چند دنوں کے عمل سے مطلوبہ مقصد پورا ہو جائے گا۔

## فتوحات کثیرہ کے لیے

اس مقصد کے لئے چاند کے مہینوں میں سے اس مہینہ میں اس عمل کو شروع کرے کہ جس کی یکم تاریخ جمعرات کو ہو۔چاند دیکھنے کے بعد اگلے دن روزہ رکھے اور دودھ چاول سے افطار کرے اور کوئی دوسری چیز نہ کھائے۔نماز عشاء کے بعد وتر پڑھنے سے پہلے غسل کر کے دو رکعت نماز تحیۃ الوضو اس طرح سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ الم نشرح گیارہ مرتبہ پڑھے جبکہ دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد گیارہ بار سورۂ اخلاص پڑھے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد اس دو رکعت نماز کا ثواب حضور نبی کریم ﷺ اور حضرت غوث اعظم رحمتہ اللہ علیہ کی روح پاک کو پہنچائے۔پھر چارزانو ہو کر اس طرح سے بیٹھے کہ بالکل پہلو نہ بدلے۔ایک ہی جگہ پر ایک ہی بیٹھک سے اکتالیس سو مرتبہ سورۂ کوثر اس طرح سے پڑھے کہ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک اور کلمہ تمجید

پڑھے۔ اس کے بعد وتر اور نوافل ادا کرے اور اسی جگہ پر قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے اور صبح نماز فجر کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔ نماز ظہر، عصر اور مغرب کے بعد دو مرتبہ پڑھے جبکہ نماز عشاء کے بعد تین بار پڑھے۔

پھر جب اگلے مہینے کی یکم تاریخ آئے تو اسی طرح عمل کرے۔ ایک سال تک ہر ماہ یہ عمل کرے اس کے بعد بفضل باری تعالیٰ جو مقصد ہے وہ پورا ہوگا۔

## فتوحات کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جس کام میں بھی ہاتھ ڈالے اس میں اسے فتح و کامیابی حاصل ہو غیب سے اس کی مدد ہو تو اسے چاہیے کہ وہ سورہ کوثر مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس طرح پڑھے کہ جب چاند کے مہینہ کا پہلا اتوار ہے اور نماز مغرب کے بعد کا وقت ہو، اتوار کے دن ستر مرتبہ پڑھے پیر کے دن ساٹھ مرتبہ، منگل کے دن پچاس مرتبہ، بدھ کے دن چالیس مرتبہ، جمعرات کے دن تیس مرتبہ جمعہ کے دن اکیس مرتبہ ہفتہ کے دن گیارہ اس طرح ایک ہفتہ میں دو سو بیاسی مرتبہ پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔

ہمیشہ ہر ماہ کے شروع میں اتوار کے دن سے شروع کر کے سات دن بلاناغہ عمل پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی غیب سے مدد ہوگی اور بدرجہ کمال فتوحات ہوں گی جو بھی کام کرنا چاہے گا اس میں آسانی پیدا ہوگی ہر رکاوٹ خود بخود دور ہوتی جائے گی اللہ تعالیٰ کی مدد شامل حال ہو جائے گی۔

## فوائد عجیبہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کو زندگی کے میدان میں عجیب و غریب فوائد حاصل ہوں قلبی کیفیت میں آسودگی و اطمینان پیدا ہو جائے تو وہ چاند کے مہینہ میں عروج کے دنوں میں ترک حیوانات کر کے چھ دن روزے رکھے اور پھر پانی میں کھڑے ہو کر یا بیٹھ کر اگر پانی میں



کھڑا نہ ہو سکتا ہو اور نہ بیٹھ سکتا ہو یا پانی اس جگہ پر موجود نہ ہو تو پھر ویسے ہی کھڑا ہو کر یا بیٹھ کر ایک دن میں سورۂ کوثر باوضو حالت میں گیارہ سو مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ پڑھنے کے دوران کسی سے کوئی گفتگو نہ کرے۔

اگر ایک دن میں پڑھنا ممکن نہ ہو تو چند دنوں میں بھی پڑھ سکتا ہے۔ مگر جب بھی پڑھے اثنائے تلاوت کسی سے ہرگز بات چیت نہ کرے۔ شرط یہی ہے جتنے دنوں تک مذکورہ تعداد پوری نہ ہو تو ترک حیوانات کرے اور روزہ بھی رکھے۔ پھر جب گیارہ سو مرتبہ سورۂ کوثر پوری تعداد میں پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ کے حضور عجز و انکساری سے دعا مانگے۔ اس دن کے بعد ہر روز بلاناغہ حسب طاقت تعداد معین کر کے پڑھ لیا کرے۔ بفضل باری تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں اس کے اثرات ظاہر ہوں گے۔

## پریشانی دور ہو

ایسی ضروری حاجت جس کے لئے کوئی پریشانی میں مبتلا ہو تو اسے چاہیے کہ قضائے حاجت کی غرض سے نماز فجر کی سنت اور فرض نماز کے درمیان سورۂ کوثر گیارہ مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس کے بعد اپنی حاجت کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اسی طرح رات کے وقت نماز عشاء کے فرض اور سنت نماز کے درمیان بھی گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اور دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چالیس یوم کے اندر حاجت پوری ہوگی۔

کسی بھی جائز حاجت کو پورا کرنے کی غرض سے جمعہ کی شب نصف رات کے وقت اٹھے اور غسل کر کے پاکیزہ کپڑے پہن کر خوشبو لگائے قرآن مجید اپنے ہاتھ میں پکڑ کر کسی ولی اللہ کے مزار کے سرہانے کھڑا ہو کر اکیس مرتبہ سورۂ کوثر اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر اپنی حاجت کے لیے بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے۔ سات یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے اس عمل کی برکت سے جو بھی جائز حاجت ہوگی

بفضل باری تعالیٰ بہت جلد پوری ہوگی۔

## جائز حاجات کے لیے

ہر طرح کی جائز دینی و دنیاوی حاجات کے لئے یہ عمل نہایت مفید ہے۔ جو بھی حاجت ہو اس کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے جلد پورا کروانے کی غرض سے چاند کے مہینہ کے عروج میں ایک وقت مقرر کر کے باوضو حالت میں اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں سورۂ کوثر ساٹھ بار پڑھے۔ جب یہ پڑھ چکے تو اب چالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ اس طرح سے پڑھے کہ جب آیۃ مبارکہ ایاک نعبد و ایاک نستعین پر پہنچے تو اس آیۃ مبارکہ کو چالیس بار پڑھے تاکہ سورۂ کی تمام تعداد ملا کر ایک سو مرتبہ ہو جائے۔ اس کے بعد جب سورۃ پڑھ کر مکمل کر لے تو چار رکعت نفل نماز قضائے حاجت کی نیت سے اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد چالیس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے پھر پچاس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔ یہ پڑھنے کے بعد پچاس مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اسی طرح چاروں رکعت مکمل کر لے اور پھر حضوری قلب اور توجہ و یکسوئی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے۔ خوب عاجزی اور انکساری دکھائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد حاجت پوری ہو جائے گی۔ ہر روز بلا ناغہ اس وقت تک پڑھے جب تک کہ حاجت پوری نہ ہو جائے۔ بفضل باری تعالیٰ مایوسی نہ ہوگی۔ اگر تسخیر رجوع مطلوب کی غرض سے پڑھے تو عمل کے دوران مطلب کی صورت کا تصور رکھے اور کامیابی کا یقین رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے کامیابی نصیب ہوگی۔

## مقصد میں کامیابی

اگر کسی کو کوئی ایسی جائز حاجت ہو جس کے پورا ہونے کے لیے کافی تگ و دو کی گئی ہو اور کسی بھی صورت اس کے پورا ہونے کے آثار دکھائی نہ دیتے ہوں تو سورۂ کوثر کی برکت



سے انشاء اللہ تعالیٰ بگڑے کام بھی اللہ تعالیٰ سنوار دیتا ہے اور ہر طرح کی حاجت کو پورا فرما دیتا ہے کسی بھی ضرورت کو اللہ تعالیٰ کی باگاہ سے پورا کروانے کے لیے سورۂ کوثر اس طریقہ سے پڑھے یعنی چاند کے مہینہ کے عروج میں اتوار کے دن سے شروع کرے اور پہلے دن اتوار کو سورۂ کوثر کو بسم اللہ کے ساتھ ستر مرتبہ پڑھے اور پھر اول و آخر درود پاک پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا مانگے اگلے روز پیر کے دن پھر ساٹھ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اور دعا مانگے منگل کے دن پچاس مرتبہ، بدھ کو چالیس مرتبہ، جمعرات کو تیس مرتبہ، جمعہ کو بیس مرتبہ اور ہفتہ کے دن دس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہی ہفتہ میں حاجت پوری ہو جائے گی۔

اگر ایک ہفتہ میں حاجت روائی نہ ہوئی تو پھر اتوار کے دن سے دوبارہ اسی طرح پڑھنا شروع کرے انشاء اللہ تعالیٰ تین ہفتہ میں ضرور حاجت روائی ہو جائے گی۔ یہ عمل فجر کی نماز کی سنت اور فرض کے درمیان پڑھے نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## قوت حافظہ کے لیے

طالب علموں اور دماغی کام کرنے والوں کے لئے سورۂ کوثر پڑھ کر دم کیا پانی پینا نہایت مفید ہے یہ ان کے ذہن کو جلا بخشتا ہے اگر کسی کی قوت حافظہ کمزور ہو کوئی بھی سبق یا بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو بھول جانے کی عادت پڑ گئی ہو تو ایسے شخص کو ہر روز باوضو حالت میں ستر مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اس پر دم کر کے پلائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ کچھ دنوں میں ہی اس کا ذہن تیز ہو جائے گا اور بھول جانے کی شکایت جاتی رہے گی قوت حافظہ مضبوط ہو جائے گی۔

## قوت حافظہ کے لئے

جس کسی کا حافظہ بہت ہی زیادہ کمزور ہو کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو تو

حافظہ کی مضبوطی کے لئے باوضو ہو کر چینی کی پلیٹ میں سورۂ کوثر لکھے اور خالص عرق گلاب یا پانی سے دھو کر ہر روز پیئے۔ سورہ کوثر زعفران سے لکھے۔

انشاءاللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی افاقہ ہوگا حافظہ کی کمزوری کی شکائیت رفع ہو جائے گی۔ طالب علموں اور دماغی کام کرنے والوں کے لیے یہ عمل بہت ہی فائدہ مند ہے۔

## مستجاب الدعوات ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ مستجاب الدعوات ہو جائے جو بھی جائز دعا بارگاہ الٰہی میں مانگے۔ شرف قبولیت حاصل کرے تو وہ سورہ کوثر کا یہ عمل اس طرح سے کرے کہ چاند کے مہینہ کے عروج میں بدھ یا جمعرات کے دن روزہ رکھے اور افطاری کے بعد نماز مغرب ادا کرے۔ اس کے بعد غسل کرے اور سفید اور پاکیزہ لباس پہن کر خوشبو لگائے۔

عشاء کی نماز ادا کرنے کے بعد مسجد یا حجرہ یا کسی ایسی جگہ بیٹھے جہاں کسی قسم کی مداخلت نہ ہو، اس عمل کو ایک یا دو یا دس یا چالیس دن میں پورا کرے۔ اس دوران مکمل طور پر ترک حیوانات جلالی و جمال کرے سوائے مونگ کی دال اور گندم کی روٹی کے کچھ نہ کھائے۔ اپنے استعمال میں چڑے کے ڈول کا پانی نہ لائے۔ کسی کیڑے وغیرہ حتی کہ جوں کو بھی نہ مارے۔

عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ نماز عشاء یا نماز فجر کے بعد سورۂ کوثر کو ہر روز اکتالیس سو مرتبہ، اکیس سو مرتبہ یا سات سو مرتبہ پڑھے اور کبھی ناغہ نہ کرے۔ اگر کسی وجہ سے ناغہ ہو جائے تو قضا کرے اور ترک نہ کرے۔ اعتکاف کی نیت کر کے مسجد یا حجرہ میں جب داخل ہو تو پہلے دو رکعت نفل ادا کرے ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔ سلام کے بعد دو زانو ہو کر قبلہ رخ بیٹھے۔ لوبان جلا کر رکھے اور اکتالیس سو مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔

اس عمل کو مکمل کرنے کے بعد اسی طرح سے ہمیشہ جب بھی پڑھنا چاہے پڑھا کرے



عمل پورا ہو جانے کے بعد دو رکعت نفل نماز ادا کرے اور اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرے۔ شکرانہ کے نفل پڑھنے کے بعد ایک یا دو یا تین مساکین کو کھانا کھلائے اور خود بھی ان کے ہمراہ بیٹھ کر کھائے اس عمل سے سورۂ کوثر کا عامل ہو جائے گا جس بھی مقصد کے لیے ایک مرتبہ بتائے گئے طریقہ کے مطابق پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ وہ دعا ضرور قبول ہوگی۔

## نماز کی سستی دور ہو

جو کوئی نماز پڑھنے میں سستی سے کام لیتا ہو اور وقت پر نماز ادا کرنے کی عادت نہ ہو اور چاہتا ہو کہ اس معاملہ میں کاہلی دور ہو جائے تو وہ ہر روز تین مرتبہ سورۂ کوثر اس طرح پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے کہ اول و آخر تین تین بار درود پاک پڑھے۔ ہر روز نماز عشاء یا نماز فجر کے بعد اس عمل کے کرنے سے اللہ تعالیٰ اس کی کاہلی کو دور کر دے گا۔

## یادداشت کے لیے

اگر کسی کا حافظہ کمزور ہو تو تین بار سورۂ کوثر پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پی لے ہر روز اسی طرح کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اکیس یوم تک اس طرح دم کیا ہوا پانی پینے سے حافظہ قوی ہو جائے گا۔

## ہر حاجت کے لیے

ہر طرح کی جائز حاجت روائی کی غرض سے سورۂ کوثر کا یہ عمل بہت جلد اثر دکھاتا ہے جو بھی حاجت جو کسی کو درپیش ہو اور باوجود کوشش کے پوری نہ ہوتی ہو تو اس مقصد کے لئے چاہیے کہ چاند کے مہینہ کے عروج میں اتوار یا جمعرات یا جمعہ کے دن اس عمل کو اس طرح سے شروع کرے کہ ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک پڑھے بہتر یہ ہے کہ نماز فجر کے بعد پڑھے۔ اگر ترک جمالی و جلالی اختیار کرے اور خلوت میں بیٹھ کر پڑھے تو بہت ہی بہتر ہے

ورنہ جس طرح بھی پڑھ سکتا ہو پڑھے۔

پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ ہر روز نماز فجر کے بعد اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ سورۃ کوثر ایک ہزار بار روزانہ پڑھے اگر اس قدر تعداد میں نہ پڑھ سکے تو تین سو تیرہ مرتبہ روزانہ پڑھے اگر اس قدر بھی نہ پڑھ سکے تو ایک سو پچیس مرتبہ تو ضرور روزانہ پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی۔

چالیس یوم تک بلاناغہ پڑھے۔ بفضل باری تعالیٰ چالیس دن کے اندر اندر کام ہوجائے گا جو بھی حاجت ہوگی پوری ہوجائے گی اور اگر اتفاقیہ یا بدقسمتی سے چالیس یوم میں کام نہ بھی ہو تو عمل کو جاری رکھے اور مایوس نہ ہو۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے ناامید اور مایوس ہونا گناہ ہے۔ اللہ تعالیٰ ضرور حاجت روائی فرمائے گا۔ عمل کو ہر روز بلاناغہ جاری رکھے اور دوسرا چلہ شروع کردے انشاء اللہ تعالیٰ دوسرے چلہ میں حاجت پوری ہوجائے گی ورنہ تیسرے چلہ میں تو ضرور ہی بفضل باری تعالیٰ حاجت روائی ہوجائے گی۔

## حاجت روائی

ہر طرح کی جائز حاجت روائی کے لیے یہ نماز بزرگان دین سے منقول ہے۔ یہ نماز ہر حاجت کو پورا کرنے کے لیے مجرب ودرست ہے۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ جس بھی مقصد کے لیے عمل کرنا ہو اس کا ارادہ کرے اور چار رکعت نفل نماز ایک سلام سے اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں اکتالس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے اور اس کے بعد سورۂ کوثر ملا کر رکعت تمام کرے جب سلام پھیرے تو اپنا دایاں رخسار زمین پر رکھ کر اکتالیس مرتبہ یا حی یا قیوم پڑھے پھر اپنا بایاں رخسار زمین پر رکھے اور اکتالیس مرتبہ یا حی یا قیوم پڑھے پھر اپنی پیشانی زمین پر رکھ دے اور جس مقصد کے لئے نماز ادا کی ہے اس کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا کرے۔



انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور جو بھی جائز حاجت ہوگی وہ پوری ہوگی۔

## ہر کام کی آسانی

ہر اچھے اور جائز کام کی آسانی اور جلد حاجت روائی کی غرض سے یہ عمل کرے تو بفضل باری تعالیٰ حاجت روائی کے ساتھ ساتھ زکوٰۃ بھی ادا ہوجائے گی۔ عمل شروع کرنے سے پانچ چھ دن قبل ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے۔ اس کے بعد جمعہ یا پیر کے دن نماز فجر سے قبل غسل کر کے دو رکعت نفل نماز پڑھے اور اس کا ثواب حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت اقدس میں تحفۃً ہدیۃً پیش کرے۔ اس کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔ اس کے بعد ہر روز دس دن تک دس بار پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن کے بعد جس بھی مقصد کے لئے عمل کیا ہے ضرور پورا ہوگا۔ مگر چاہیے کہ ہر روز نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ سورۂ کوثر پڑھنے کا معمول بنالے تاکہ زکوٰۃ کا عمل بھی قائم رہے اور فوائد بھی حاصل ہوں۔

## ہر مراد کے لیے

سورۂ کوثر کا یہ عمل مشہور معروف کتاب مرقع شریف میں درج ہے۔ یہ عمل کرنے سے ہر طرح کی جائز مراد بفضل باری تعالیٰ پوری ہوجاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ سورۂ کوثر کی برکت سے حاجت روائی فرماتا ہے۔

سورۂ کوثر کے اس عمل کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہر روز نماز فجر کی سنت نماز اور فرض نماز کے درمیان اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے مقصد کے لئے دعا مانگے اور اپنی حاجت کی طرف دھیان دے اور جب سورہ ساری پڑھ لے تو تین مرتبہ آمین کہے ایک ہفتہ تک عمل کرے اور بلاناغہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہی ہفتہ میں مقصد پورا ہوگا اور مراد بر آئے گی۔

اگر ایک ہفتہ میں مراد پوری نہ ہو تو مایوس نہ ہو عمل کو مسلسل جاری رکھے۔ بفضل باری

تعالیٰ چھ ہفتہ میں ہر طرح کی حاجت ضرور پوری ہو جاتی ہے۔

## اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے

اللہ تعالیٰ کی رضا وخوشنودی حاصل کرنے کے لیے ہر روز بلا ناغہ نمازِ عشاء کے بعد تین مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ بفضل باری تعالیٰ دعا قبولیت کی سند حاصل کریگی۔ اللہ تعالیٰ بندے پر اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرمائے گا اس عمل پر ہمیشگی اختیار کرنے والے کو اللہ تعالیٰ حفظ وامان میں رکھتا ہے اور اس سے راضی رہتا ہے۔

## امتحان میں کامیابی

طالب علموں اور دوسرے حضرات جو کہ کسی امتحان میں کامیابی کے خواہش مند ہوں ان کے لیے سورۂ فاتحہ سے مدد لینا بہت مفید ہوتا ہے جو کوئی یہ چاہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے امتحان میں کامیابی عطا فرمائے تو اسے چاہیے کہ وہ امتحانات کے آغاز سے چند دن قبل سورۂ فاتحہ اس طرح سے پڑھنا شروع کرے کہ عصر کی نماز اور مغرب کی نماز کے درمیانی وقفہ میں باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ اکتالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے چالیس یوم تک بلا ناغہ پڑھے جن دنوں میں امتحان ہو رہے ہوں ان دنوں میں بھی ناغہ نہ کرے اور برابر پڑھے، امتحانات جب ختم ہو جائیں تو پھر بھی پڑھے یعنی جس دن سے شروع کرے اس دن سے لے کر چالیس یوم تک بلا ناغہ پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ امتحانات میں کامیابی سے نوازے گا۔ ہر روز سورۂ فاتحہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے امتحان میں کامیابی کے لیے دعا مانگے بفضلِ باری تعالیٰ ناکامی نہ ہوگی اور کامیابی قدم چومے گی۔

دوسری یا تیسری رات کو باوضو حالت میں چاند دیکھے اور چاند نظر آنے پر اپنے دائیں ہاتھ کو دونوں آنکھوں پر پھیرتے ہوئے پہلے سورۃ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے دس مرتبہ



پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اس کے ساتھ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے پھر سات مرتبہ یہ کلمات کہے "شِفَاء" مِنْ کُلِّ دَاءٍ بِرَحْمَتِکَ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ہر طرح کی امراض چشم میں شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## بلند مرتبہ کے لیے

جو کوئی بلند مرتبہ کے لیے کوشاں ہو اور چاہتا ہو کہ اسے بلند مرتبہ حاصل ہو لوگوں کی نظروں میں اس کی عزت بڑھے ہر کوئی اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئے جہاں بھی جائے اس کی عزت ہو تو ہر جمعۃ المبارک اور سوموار کے دن نمازِ فجر کے بعد اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں اکسٹھ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر بارگاہِ الٰہی میں بلند مرتبہ کے حصول کے لیے دعا مانگے بفضلِ باری تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی اس عمل پر اگر ہمیشگی اختیار کرے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ جہاں بھی جائے گا لوگ پیار ومحبت اور عزت واحترام سے پیش آئیں گے اس کے ساتھ نیک سلوک کریں گے اس کی قدر ومنزلت لوگوں کے دلوں میں خوب ہوگی۔

## بلند مرتبہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اسے بلند مرتبہ حاصل ہو تو اور اللہ تعالیٰ اسے خاص فضل وکرم سے نوازے اس کا شمار اللہ تعالیٰ کے دوستوں میں ہو، اسے عبادتِ الٰہی کی توفیق عطا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نمازِ تہجد کے لیے اٹھا کرے اور نماز تہجد کی ادائیگی کے بعد توجہ ویکسوئی کے ساتھ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے پھر بارگاہ ایزدی میں عاجزی اور انکساری سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی اور جس مقصد کے لیے عمل کرتا ہے وہ بفضلِ باری تعالیٰ ضرور پورا ہوگا۔

## تیر بہدف عمل

ہر قسم کی جائز حاجت روائی اور فوری طور پر مثبت اثرات حاصل کرنے کے لیے سورۃ

فاتحہ کا یہ تیر بہدف عمل ہے۔ اس عمل سے بگڑے کام سنور جاتے ہیں جلد حاجت روائی کے غیب سے اسباب پیدا ہوتے ہیں اگر کسی کو کوئی ایسی حاجت ہو جو کسی بھی طرح پوری نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ ہر روز باوضو حالت میں تین سو تیرہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے اور اپنی حاجت کا سوال کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد حاجت پوری ہوجائے گی جب تک حاجت پوری نہ ہو اس وقت تک ہر روز بلاناغہ پڑھتا رہے بفضلِ باری تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر اندر حاجت پوری ہوجائے گی۔

## جملہ حاجات کے لیے

جو کوئی اپنے ورد میں سورۂ فاتحہ کو رکھے اس کو چاہیے کہ وہ سورۂ فاتحہ کے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور حفاظت سے رکھے یعنی اس کی بے ادبی نہ ہونے دے۔ ادب کے تقاضے کو ملحوظِ خاطر رکھتے ہوئے پاکی پلیدی کا خاص طور پر خیال رکھے جو کوئی اس نقش مبارک کو پاس رکھے گا بفضلِ باری تعالیٰ اس عمل کا اثر بہت جلد ہوگا یہ نقش فوری اور جلد اثر دکھانے کے لیے مجرب ہے اس نقش کو اپنے پاس رکھنے والا ہر بلا و مصیبت سے محفوظ رہے گا اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا کوئی اسے نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ اس کی برکت سے جملہ نیک حاجات اللہ تعالیٰ کی بارگاہِ اقدس سے پوری ہوں گی۔ اس نقش کو لکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس کو شرف آفتاب میں یا چاند کے مہینے کے عروج میں اتوار کی پہلی ساعت میں باوضو حالت میں مشک و گلاب و زعفران سے لکھے اس کے بعد اس نقش کو اپنے سامنے رکھ کر ایک جلسہ میں ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اس نقش پر اور اپنے اوپر دم کرے اس دوران جب سورۂ فاتحہ پڑھ رہا ہو توجہ اور یکسوئی سے پڑھے اور کسی کے ساتھ کلام نہ کرے جب عمل مکمل کرلے تو پھر اس نقش کو دھونی دے کر معطر کر کے تعویذ بنائے اور اپنے بازو پر باندھ لے پھر ہر روز سورۂ فاتحہ کو پڑھنے کے ایک تعداد مقرر کر لے اور ہر روز اسی تعداد کے مطابق سورۂ فاتحہ پڑھنے پر ہمیشگی اختیار کرے پڑھنے کی تعداد کم از کم



اکیس مرتبہ ضرور پڑھے اس سے کم نہ ہو یاد رہے کہ سورۂ فاتحہ کے کل اعداد معہ بسم اللہ و آمین کے دس ہزار دو سو اڑتالیس ہیں۔ نقش لکھتے وقت یا تو صرف عدد لکھیں یا پھر صرف عربی نقش لکھیں عربی نقش زیادہ جلد اثر رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم اللہ الرحمن الرحیم<br>الحمد للہ رب العالمین<br>الرحمٰن الرحیم<br>۹۸۶ | مالک یوم الدین<br>ایاک نعبد و اک<br>نستعین<br>۱۰۷۸ | اھدنا الصراط المستقیم<br>صراط الذین<br>انعمت علیھم<br>۲۰۸۰ | غیر المغضوب<br>علیھم ولا الضالین<br>آمین<br>۳۳۰۴ |
| اھدنا الصراط المستقیم<br>صراط الذین<br>انعمت علیھم<br>۲۸۸۱ | غیر المغضوب<br>علیھم ولا الضالین<br>آمین<br>۳۳۰۳ | بسم اللہ الرحمن الرحیم<br>الحمد للہ رب العالمین<br>الرحمٰن الرحیم<br>۱۹۸۷ | مالک یوم الدین<br>ایاک نعبد و اک<br>نستعین<br>۱۰۷۷ |
| غیر المغضوب<br>علیھم ولا الضالین<br>آمین<br>۳۳۰۲ | اھدنا الصراط المستقیم<br>صراط الذین<br>انعمت علیھم<br>۲۸۷۸ | مالک یوم الدین<br>ایاک نعبد و اک<br>نستعین<br>۱۰۸۰ | بسم اللہ الرحمن الرحیم<br>الحمد للہ رب العالمین<br>الرحمٰن الرحیم<br>۱۹۸۸ |
| مالک یوم الدین<br>ایاک نعبد و اک<br>نستعین<br>۱۰۷۹ | بسم اللہ الرحمن الرحیم<br>الحمد للہ رب العالمین<br>الرحمٰن الرحیم<br>۱۹۸۹ | غیر المغضوب<br>علیھم ولا الضالین<br>آمین<br>۳۳۰۱ | اھدنا الصراط المستقیم<br>صراط الذین<br>انعمت علیھم<br>۲۸۷۹ |

## کام پورا ہو

ہر طرح کی جائز حاجت و ضرورت کو پورا کرنے کی غرض سے سورۂ فاتحہ کا وظیفہ بارگاہِ الٰہی میں دعا کی جلد قبولیت کا باعث ہے۔ اگر کسی کی کوئی ایسی ضرورت جو کہ پوری نہ ہوتی ہو اس کی وجہ سے وہ بہت زیادہ پریشان ہو تو حاجت روائی کی غرض سے اتوار کے دن سے سورۂ

فاتحہ کو اس طرح سے پڑھنا شروع کرے یعنی ہر روز فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد سورۃ فاتحہ کی ہر آیت کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر شروع کرے اور ہر ایک آیت درجِ ذیل تعداد کے حساب سے پڑھے، نہ کم کرے نہ زیادہ، اول و آخر درود پاک بھی پڑھے پہلی آیت اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ پانچ سو بیاسی مرتبہ اتوار کے دن پڑھے اگلے دن پیر کے روز الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ چھ سو اٹھارہ مرتبہ پڑھے، منگل کے دن مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ دو سو بیالیس بار پڑھے بدھ کے دن اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ آٹھ سو چھتیس مرتبہ پڑھے، جمعرات کے دن اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ دس سو تہتر مرتبہ پڑھے جمعہ کے دن صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ آٹھ سو سات مرتبہ پڑھے اور ہفتہ کے روز غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ۔ چار ہزار تین سو چار بار پڑھے، ہر روز پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے دعا بھی مانگے یہ ایک ہفتہ کا عمل ہے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر اندر حاجت پوری ہو جائے گی۔ اگر حاجت پوری بھی ہو جائے تو بھی عمل ہر حال میں ایک ہفتہ تک مکمل کرے اگر بالفرض ایک ہفتہ میں حاجت پوری نہ ہو تو تین ہفتہ تک اس عمل کو جاری رکھے بفضلِ باری تعالیٰ ضرور حاجت پوری ہو گی۔

## حاجت روائی کے لیے

اگر کسی کی کوئی ایسی حاجت ہو کہ جس کے پورا ہونے میں کوئی رکاوٹ ڈالتا ہو اور وہ حاجت پوری نہ ہوتی ہو تو جلد اور فوری حاجت روائی کی غرض سے چاند کی پہلی جمعرات کو نمازِ عشاء کے بعد اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں چالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے ہر روز بلا ناغہ چالیس یوم تک یہ عمل کرے اور ہر روز عمل مکمل کرنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر ہی اندر حاجت روائی ہو گی اور اس سلسلے میں جو بھی رکاوٹ ہو گی وہ رفع ہو جائے گی۔



## حاجت کی کامیابی

اگر کسی کی حاجت پوری نہ ہوتی ہو تو اس کو چاہیے کہ نمازِ عصر کے بعد تین سو مرتبہ یہ کلمات پڑھے اور دل میں اپنے کام کی نیت رکھے جب پڑھے تو خلوصِ دل کے ساتھ پڑھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چند دنوں میں ہی حاجت روائی ہو گی اور حاجت پوری ہو جائے گی جب تک پوری نہ ہو یہ عمل ہر روز بلا ناغہ جاری رکھے انشاء اللہ تعالیٰ مایوسی نہ ہو گی چالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔ مبارک کلمات یہ ہیں۔

یَا حَیُّ یَا حَلِیْمُ یَا عَزِیْزُ یَا کَرِیْمُ اس سخت کام کو آسان بنا بحق اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔

## حاجات کے لیے

جو بھی کوئی جائز حاجت و ضرورت ہو اس کو پورا کرنے کی غرض سے سورۃ فاتحہ کا عمل یقین کامل اور مکمل توجہ سے کرے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی کام ہو گا ضرور ہو جائے گا۔ ہر حاجت کے لیے چاند کے مہینہ کے پہلے اتوار کے دن سے عمل کا آغاز کرے یعنی نمازِ فجر کی سنت اور فرض نماز کے درمیان پہلے روز سورۂ فاتحہ کو بسم اللہ کے میم سے ملا کر ستر مرتبہ پڑھے پھر یہ دعا پڑھے یَا مُفَتِّحُ فَتِّحْ یَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ یَا مُسَبِّبُ یَا مُسَھِّلُ سَھِّلْ یَا مُیَسِّرُ یَسِّرْ یَا دَافِعَ غَمِّ اس کو پڑھ لینے کے بعد ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے پھر اپنی حاجت کے لیے دعا مانگے دوسرے روز سوموار کے دن ساٹھ بار سورۂ فاتحہ پڑھے اور باقی عمل اسی طرح کرے تیسرے روز منگل کے دن پچاس بار سورۂ فاتحہ پڑھے بدھ کو چالیس بار پڑھے جمعرات کو تیس مرتبہ، جمعہ کو بیس مرتبہ اور ہفتہ کو دس مرتبہ پڑھے لیکن سورۂ فاتحہ کے علاوہ باقی عمل بدستور مذکور پڑھا کرے اور اگر سات دن میں حاجت پوری نہ ہو تو پھر سات ہفتہ تک اس عمل کو مسلسل جاری رکھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ضرور بالضرور حاجت پوری ہو گی۔

## حاجات کے لئے

نیک اور جائز جلد حاجت روائی کے لیے جمعۃ المبارک کے دن نمازِ مغرب کے بعد اکتالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت روائی کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بارگاہِ الٰہی میں قبول ہوگی اور جو بھی حاجت ہے وہ جلد پوری ہو جائے گی۔

## حافظہ کے لیے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اس کے حافظہ کو اس قدر تقویت دے کہ وہ آسانی سے قرآن پاک حفظ کر سکے اور دین کے بارے میں علوم باآسانی سمجھ کر یاد کر سکے تو اس کو چاہیے کہ وہ ہر روز نمازِ عصر کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے بفضلِ باری تعالیٰ اس کا حافظہ مضبوط ہو جائے گا اور جو بھی یاد کرنا چاہے گا آسانی سے کر سکے گا۔

## حصولِ عزت کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو جہاں بھی جائے لوگ اس کے ساتھ عزت سے پیش آئیں تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کی ادائیگی کے بعد اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے حصولِ عزت و بلند مرتبہ کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔

## دینی و دنیاوی حاجات کے لیے

جو کوئی روزانہ ہر نماز کے بعد ذیل میں دی ہوئی ترتیب کے مطابق پڑھے گا اور اس پر ہمیشگی اختیار کرے گا تو اس کی تمام دینی و دنیاوی حاجات بفضلِ باری تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت و تاثیر سے بغیر طلب کیے پوری ہو جائیں گی۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ نمازِ فجر کے بعد



تیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے۔ نمازِ ظہر کے بعد پچیس مرتبہ پڑھے۔ نمازِ عصر کے بعد بیس مرتبہ، نمازِ مغرب کے بعد پندرہ مرتبہ اور نمازِ عشاء کے بعد دس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے۔ اسی طرح کل سو مرتبہ روزانہ پڑھے۔ ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد اپنے مطلوبہ مقصد کے حصول کی نیت کرتے ہوئے باری تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی مشکل ہوگی وہ حل ہو جائے گی۔

## دینی و دنیاوی حاجات

اگر کسی کی کوئی ایسی جائز مراد ہو جو پوری نہ ہوتی ہو تو ہر نماز کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر سورۂ فاتحہ اس طرح سے پڑھے کہ جب اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ پر پہنچے تو اس کی اکیس مرتبہ تکرار کرے پھر سورۂ مکمل کر کے سجدہ سے سر اٹھائے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی ہر جائز دلی مراد بہت جلد پوری ہوگی۔

## حاجت پوری ہو

ہر طرح کی جائز دینی و دنیاوی حاجات کے لیے جو کوئی ذیل میں لکھی ہوئی ترکیب کے مطابق سورۂ فاتحہ ہر روز ایک مرتبہ پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اسے نیک مقصد میں کامیابی ہو اس کی جملہ نیک حاجات پوری ہوں اور تمام مرادیں آسانی سے حاصل ہوں اگر کسی کے دل میں اپنی محبت جاگزیں کرنی ہو تو اس مقصد کے لیے بھی فائدہ مند ہے جو کوئی ہر روز اس ترکیب سے سورۂ فاتحہ پڑھے گا تو سورۂ فاتحہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔ لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت و عزت پیدا فرمادے گا ہر کوئی اس کے ساتھ مہربانی سے پیش آئے گا چشم خلائق میں معزز و محترم ہوگا اس کے علاوہ وہ اپنی کسی بھی دنیاوی حاجت میں کسی کا محتاج نہ ہوگا اور پروردگارِ عالم اس

پر غیب سے دروازے کھول دے گا جس شخص کو کوئی مہم یا مشکل پیش آ جائے اور کامیابی کی کوئی امید نہ دکھائی دیتی ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں یعنی اول غسل کرکے پاک صاف ہو جائے اور پاکیزہ لباس پہنے۔ خلوت میں پاک جگہ پر بیٹھے کہ جہاں پر کسی کی آمدورفت نہ ہو یا کسی کی مداخلت کا اندیشہ نہ ہو دو رکعت نماز نفل حاجت روائی کی غرض سے پڑھے اس کے بعد ستر مرتبہ استغفار پڑھے پھر ستر مرتبہ درود پاک پڑھے اور چالیس یوم تک ستر مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کی دعا مانگے اللہ کے فضل و کرم سے حاجت پوری ہوگی حضرت شیخ اکبر رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ سے منقول ہے کہ جو شخص اس ترتیب کے ساتھ روزانہ بلاناغہ سورۂ فاتحہ پڑھے گا تو وہ عالم غیب جو کہ مخلوق کی نظر سے پوشیدہ ہے مشاہدہ کرے گا اور عالم ملکوت و جبروت کی روحانیات سے مطلع ہو جائے گا۔ عالمِ سفلی سے اس کا دل منقطع ہو کر عالمِ بقاء کی طرف متصل ہوگا اور اس کے تمام دینی مسائل انشاء اللہ تعالیٰ حل ہوں گے۔ دنیاوی مسائل کے جلد اور فوری حل کے لیے بھی کارگر ہے۔ سورۂ فاتحہ کی کل سات آیات مبارکہ ہیں اور ہر رکعت ہفتہ کے سات دنوں میں سے ایک دن سے تعلق رکھتی ہے جس کا شروع یعنی یوم اَحد یا شنبہ سے ہے اور ہر دن ایک موکل روحانی علوی و سفلی سے متعلق ہے اور ہر دن کے لیے حروف ابجد میں سے چار چار حروف مقرر ہیں اور یہ ترتیب انہی امور سے وضع کی گئی ہے، شروع ترتیب اتوار کے دن سے متعلق ہے یعنی پہلی آیت اتوار سے، دوسری پیر سے اور تیسری منگل سے ہے۔ سورۂ فاتحہ کی قرأت کی ترتیب اس طرح ہے۔

## دینی و دنیاوی حاجات کے لیے

دینی و دنیوی حاجت روائی کی غرض سے سورۂ فاتحہ کو اس ترتیب سے پڑھنا بھی جلد اثر دکھاتا ہے اس مقصد کے لیے یہ عمل نہایت مجرب و آزمودہ ہے دینی و دنیوی کوئی بھی حاجت ہو اس عمل کی برکت سے پوری ہو جاتی ہے یہ عمل بھی چاند کے مہینے کی پہلی اتوار کو شروع



کرے اور سات یوم تک بلاناغہ کرے پاکیزہ حالت میں صاف ستھرا لباس پہنے اور ہر روز ایک ہی وقتِ مقررہ پر پڑھے۔ وقت مقرر کر لے جس وقت آسانی سے پڑھ سکتا ہے پڑھنے سے قبل اس بات کا دھیان رکھے کہ اگر دینی حاجت کے لیے پڑھ رہا ہے تو پھر قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اگر دنیوی حاجت ہے اپنا رخ جنوب کی طرف کر کے بیٹھے توجہ اور یکسوئی کے ساتھ تنہائی میں بیٹھ کر پڑھے پڑھنے کے دوران کسی سے کلام نہ کرے اور نہ ہی کوئی دوسرا اس سے کلام کرے ایسی جگہ کا انتخاب کرے کہ جہاں پر کسی کی مداخلت کا امکان نہ ہو سورۂ فاتحہ پڑھنے سے پہلے اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور جب سورۂ فاتحہ مقررہ تعداد کے مطابق پڑھ لے تو پھر اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے یعنی ہر روز سورۂ فاتحہ کی آیت مبارکہ مقررہ تعداد میں پڑھنے کے لیے اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک ضرور پڑھے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۔ ۱۹ مرتبہ پڑھے۔

پانچ سو مرتبہ پڑھے اتوار کے دن پڑھے۔

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ اور ایک سو مرتبہ آمین کہے۔

اگلے روز پیر کے دن ۵۵۶ بار پڑھے۔

الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اور سو مرتبہ امین کہے

منگل کے دن ۲۱۱ بار پڑھے۔

مٰلِکِ یَوۡمِ الدِّیۡنِ اور سو مرتبہ آمین کہے۔

بدھ کے دن ۸۷۶ بار پڑھے۔

الدِّیۡنِ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ اور سو مرتبہ آمین کہے۔

جمعرات کے دن ۱۰۴۰ بار پڑھے۔

اِھۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ اور سو مرتبہ آمین کہے۔

جمعہ کے دن ۱۱۰۰ مرتبہ پڑھے۔

صِرَاطَ الَّذِیۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَیۡھِمۡ اور سو بار آمین کہے

ہفتہ کے دن ۷۰۴ مرتبہ یہ پڑھے۔

غَیرِ الْمَغضُوبِ عَلَیہِمْ وَلَا الضَّالِّینَ ۔اور سو بار آمین کہے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ایک ہفتہ کے اندر اندر جو بھی دینی و دنیاوی حاجت یا مشکل ہوگی وہ حل ہو جائے گی۔ عمل مکمل کرنے کے بعد بارگاہِ الٰہی میں عاجزی وانکساری کے ساتھ دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی حاجت روائی کے لیے یہ عمل بہت پُر اثر ہے اور جلد اپنا اثر دکھاتا ہے۔

## عبادت میں توجہ کے لیے

اگر کسی کا دل اللہ تعالیٰ کی عبادت کی طرف مائل نہ ہوتا ہو عبادت کرتے ہوئے کاہلی سی محسوس ہوتی ہو یا دھیان کسی اور طرف مسلسل جاتا رہتا ہو طبیعت میں ٹھہراؤ اور توجہ ویکسوئی کی کیفیت نہ پیدا ہوتی ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ اس طرح سے پڑھے کہ جب اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیمَ پر پہنچے تو اس کی گیارہ مرتبہ تکرار کرے۔ اس کے بعد سورۂ مکمل کر کے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی طبیعت عبادتِ الٰہی کی طرف راغب ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خاص فضل وکرم نازل فرمائے گا اس کو عبادت کرنے میں سکونِ قلبی نصیب ہوگا اور توجہ ویکسوئی کی دولت حاصل ہوگی۔

## عبادت میں لطف حاصل کرنا

اکثر لوگوں کو یہ شکایت ہوتی ہے کہ ان کو عبادت میں توجہ ویکسوئی حاصل نہیں ہوتی، عبادت میں مزہ نہیں آتا، شیطان تنگ کرتا ہے جس کی وجہ سے طبیعت بوجھل سی محسوس ہوتی ہے اس قسم کی شکایت رفع کرنے اور عبادت میں لطف حاصل کرنے کی غرض سے ہر نماز کے



بعد گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے، انشا اللہ تعالیٰ بارگاہِ الٰہی میں دعا قبول ہوگی۔ ہر روز بلا ناغہ تعداد کے مطابق سورۂ فاتحہ کا پڑھنا عبادت گزار اور شب بیداری کا عادی بنا دیتا ہے عبادت کرنے میں لطف وسرور حاصل ہوتا ہے۔ توجہ اور یکسوئی عطا ہوتی ہے اللہ تعالیٰ عبادت گزار بندے پر اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرماتا ہے۔

## عزت ومرتبہ میں ترقی

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اسے عزت ومرتبہ حاصل ہو، لوگ اس کی عزت کریں اور وہ لوگوں کی نظروں میں معزز کہلایا جائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اسی طرح سورۂ فاتحہ پڑھا کرے یعنی نمازِ فجر کی ادائیگی کے بعد اکیس مرتبہ نمازِ ظہر کے بعد بائیس مرتبہ، نمازِ عصر کے تئیس مرتبہ، نمازِ مغرب کے بعد چوبیس مرتبہ اور نمازِ عشاء کے بعد بیس مرتبہ پڑھے، اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے تو انشاء اللہ تعالیٰ جلد دعا قبول ہوگی اور اللہ تعالیٰ عزت ومرتبہ سے نوازے گا لوگوں کی نظروں میں اس کا عزت ومرتبہ بلند ہوگا۔

## عزت ومرتبہ میں ترقی

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ جس جگہ بھی جائے اس کی عزت کی جائے تمام خلقت اس پر مہربان ہو جائے ہر کوئی اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز فجر کی نماز کے بعد پچاس مرتبہ سورۂ فاتحہ اس طرح سے پڑھے کہ جب الرحمٰن الرحیم پر پہنچے تو گیارہ مرتبہ اس کی تکرار کرے اس کے بعد سورۂ مکمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی مداومت کرنے والا خلقت میں عزت پائے گا مخلوق اس پر مہربان ہوگی اور ہر کوئی اس کی عزت کرے گا۔

## عزت ومرتبہ بلند ہو

اگر کوئی کسی ایسے مقام پر فائز ہو کہ ہر کوئی اس کی عزت کرتا ہو اور رتبہ کے لحاظ سے ہر وقت اس کی شہرت اچھی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ تا دیر اس کی عزت ومرتبہ برقرار رہے لوگ پہلے

سے زیادہ اس کی عزت کریں تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد باوضو حالت میں اکتیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ لینے کی عادت ڈال دے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اس کی عزت میں خوب اضافہ ہوگا ہر کوئی اس کے ساتھ عزت اور احترام سے پیش آئے گا ہر ایک کے دل میں اس کی محبت پیدا ہوگی۔

## علم میں اضافہ کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے علم میں اضافہ فرمائے اسے دینی و دنیاوی علوم میں ترقی حاصل ہو علوم کے حاصل کرنے میں اسے کوئی رکاوٹ پیش نہ آئے اس کا سینہ تمام علوم کا خزینہ بن جائے تو اس مقصد کے لیے چاہیے کہ باوضو حالت میں سات روز تک ستر مرتبہ سورۂ فاتحہ توجہ و یکسوئی سے پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ پانی پی لے اللہ تعالیٰ اس کو علم و حکمت کے خزانے عطا فرمائے گا اس کا سینہ علم کے نور سے منور کردے گا اور علمی میدان میں اسے کبھی ناکامی کا سامنا نہ کرنا پڑے گا۔

## علوم میں کشائش

اگر کوئی یہ خواہش اور شوق رکھتا ہو کہ اس کے علم میں اضافہ ہو تمام دینی و دنیاوی علوم پر اسے دسترس حاصل ہو جس علم کے بارے میں بھی وہ مطالعہ کرے وہ علم اس کے ذہن و حافظے میں محفوظ ہو جائے اور جب بھی ضرورت محسوس ہو وہ علم اس کے لیے فائدہ مند ثابت ہو تو اسے چاہیے کہ وہ نماز تہجد پڑھا کرے اور نماز تہجد کے بعد اکیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے، انشاء اللہ تعالیٰ اس کا حافظہ قوی ہو جائے گا جملہ علوم دینی و دنیاوی میں اس کو دسترس حاصل ہوگی۔

## فتوحات کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جس بھی کام میں ہاتھ ڈالے اس میں اسے فتح و کامیابی حاصل ہو



غیب سے اس کی مدد ہو تو اسے چاہیے کہ وہ سورۂ فاتحہ معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس طرح پڑھے کہ جب چاند کے مہینہ کا پہلا اتوار آئے اور نماز مغرب کے بعد کا وقت ہو، اتوار کے دن ستر مرتبہ پڑھے پیر کے دن ساٹھ مرتبہ منگل کے دن پچاس مرتبہ بدھ کے دن چالیس مرتبہ جمعرات کے دن تیس مرتبہ جمعہ کے دن بیس مرتبہ ہفتہ کے دن دس مرتبہ اس طرح ایک ہفتہ میں دوسو بیاسی مرتبہ پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درودِ پاک پڑھے ہمیشہ ہر ماہ کے شروع میں توار کے دن سے شروع کر کے سات دن بلاناغہ عمل پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی غیب سے مدد ہوگی اور بدرجہ کمال فتوحات ہونگی جو بھی کام کرنا چاہے گا اس میں آسانی پیدا ہوگی ہر رکاوٹ خود بخود دور ہوتی جائے گی اللہ تعالیٰ کی مدد شامل حال ہو جائے گی۔

## قبولیت دعا

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی دعا اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قبولیت کی سند حاصل کرے اور جو بھی جائز دعا اللہ تعالیٰ سے مانگے رد نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ نمازِ مغرب کی ادائیگی کے بعد اسی جگہ پر بیٹھے۔ اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے اور چالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے، چالیس یوم تک ہر روز بلاناغہ یہ عمل کرے تو بفضلِ باری تعالیٰ جو بھی مقصد ہوگا وہ پورا ہو جائے گا۔

## قضائے حاجات

اگر کسی کی کوئی ایسی جائز حاجت جس کے پورا ہونے کے لیے کافی تگ و دو کی گئی ہو اور کسی بھی صورت اس کے پورا ہونے کے آثار دکھائی نہ دیتے ہوں تو سورۂ فاتحہ کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ بگڑے کام بھی اللہ تعالیٰ سنوار دیتا ہے، اور ہر طرح کی حاجت کو پورا فرما دیتا ہے کسی بھی ضرورت کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے پورا کروانے کے لیے سورۂ فاتحہ اس طریقہ سے پڑھے یعنی چاند کے مہینہ کے عروج میں اتوار کے دن سے ایک مقررہ وقت پر

شروع کرے اور پہلے دن اتوار کو سورۂ فاتحہ کو بسم اللہ کی میم کے ساتھ ملا کر ستر مرتبہ پڑھے اور پھر اول و آخر درود پاک پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا مانگے اگلے روز پیر کے دن پھر ساٹھ مرتبہ سورۂ مرتبہ پڑھے اور دعا مانگے منگل کے دن پچاس مرتبہ، بدھ کو چالیس مرتبہ، جمعرات کو تیس مرتبہ جمعہ کو بیس مرتبہ اور ہفتہ کے دن دس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہی ہفتہ میں حاجت پوری ہو جائے گی۔ اگر ایک ہفتہ میں حاجت روائی نہ ہوئی تو پھر اتوار کے دن سے دوبارہ اسی طرح پڑھنا شروع کرے انشاء اللہ تعالیٰ تین ہفتہ میں ضرور حاجت روائی ہو جائے گی۔ یہ عمل فجر نماز کی سنت اور فرض کے درمیان پڑھے نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## قضائے حاجات

ہر طرح کی جائز دینی و دنیاوی حاجات کے لیے یہ عمل نہایت مفید ہے جو بھی حاجت ہو اس کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے جلد پورا کروانے کی غرض سے چاند کے مہینہ کے عروج میں ایک وقت مقرر کر کے باوضو حالت میں اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں سورۂ فاتحہ ساٹھ بار پڑھے۔ جب یہ پڑھ چکے تو اب چالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ اس طرح سے پڑھے کہ جب آیۂ مبارکہ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ پر پہنچے تو اس آیت کو چالیس بار تکرار کرے یعنی ہر مرتبہ چالیس بار تکرار کرنی ہے جب سورۃ پڑھ کر مکمل کر لے تو چار رکعت نفل نماز قضائے حاجت کی نیت سے اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد چالیس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے پھر پچاس مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھے۔ یہ پڑھنے کے بعد پچاس مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْہِ اس کے بعد پچاس مرتبہ درود پاک پڑھے اسی طرح چاروں رکعت مکمل کرے اور پھر حضور قلب اور توجہ و یکسوئی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اپنے مقصد کے حصول کے لیے دعا مانگے۔ خوب عاجزی اور انکساری دکھائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد حاجت پوری



ہو جائے گی۔ ہر روز بلا ناغہ اس وقت تک پڑھے جب تک کہ حاجت پوری نہ ہو جائے۔ بفضلِ باری تعالیٰ مایوسی نہ ہوگی۔ اگر تسخیر رجوع مطلوب کی غرض سے پڑھے تو عمل کے دوران مطلوب کی صورت کا تصور رکھے اور کامیابی کا یقین رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے کامیابی نصیب ہوگی۔

## قوتِ حافظہ کے لیے

جس کسی کا حافظہ بہت ہی زیادہ کمزور ہو کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو تو حافظہ کی مضبوطی کے لیے باوضو ہو کر چینی کی پلیٹ میں سورۂ فاتحہ لکھے اور خالص عرقِ گلاب یا پانی سے دھو کر ہر روز پئے۔ سورۃ فاتحہ زعفران سے لکھے انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی افاقہ ہوگا حافظہ کی کمزوری کی شکایت رفع ہو جائے گی۔ طالب علموں اور دماغی کام کرنے والوں کے لیے یہ عمل بہت ہی فائدہ مند ہے۔

## قوتِ حافظہ کی مضبوطی

طالب علموں اور دماغی کام کرنے والوں کے لیے سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کیا ہوا پانی پینا نہایت مفید ہے یہ ان کے ذہن کو جلا بخشتا ہے اگر کسی کی قوتِ حافظہ کمزور ہو کوئی بھی سبق یا بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو، بھول جانے کی عادت پڑ گئی ہو تو ایسے شخص کو ہر روز باوضو حالت میں ستر مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان دنوں میں ہی اس کا ذہن تیز ہو جائے گا بھول جانے کی شکایت جاتی رہے گی قوتِ حافظہ مضبوط ہو جائے گی۔

## کامیابی کے لیے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ جو بھی جائز کام شروع کرے اور اس میں اسے کامیابی حاصل ہو، ناکامی کا منہ نہ دیکھنا پڑے کامیابی اس کے قدم چومے تو وہ ہر روز فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے

اس کے بعد ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے جب تک کامیابی نہ ہو ہر روز بلاناغہ اس عمل کو جاری رکھے، توجہ اور یکسوئی کے ساتھ عمل کرے اور یقین کامل رکھے کہ اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی سے ہمکنار فرمائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ ابھی چالیس دن پورے نہ ہوں گے کہ اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی عطا فرمائے گا۔

## ہر حاجت کے لیے

ہر طرح کی جائز حاجت روائی کی غرض سے سورۂ فاتحہ کا یہ عمل بہت جلد اثر دکھاتا ہے جو بھی حاجت جو کسی کو درپیش ہو اور باوجود کوشش کے پوری نہ ہوتی تو اس مقصد کے لیے چاہیے کہ چاند کے مہینہ کے عروج میں اتوار یا جمعرات یا جمعہ کے دن سے اس عمل کو اس طرح سے شروع کرے کہ ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک پڑھے بہتر یہ ہے کہ نمازِ فجر کے بعد پڑھے۔ اگر ترک جمالی وجلالی اختیار کرے اور خلوت میں بیٹھ کر پڑھے تو بہت ہی بہتر ہے ورنہ جس طرح بھی پڑھ سکتا ہو پڑھے۔ پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ ہر روز نمازِ فجر کے بعد اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ سورۂ فاتحہ معہ آمین ایک ہزار بار روزانہ پڑھے اگر اس قدر تعداد میں نہ پڑھ سکے تو تین سو تیرہ روزانہ پڑھے اور اگر اس قدر بھی نہ پڑھ سکے تو ایک سو پچیس مرتبہ تو ضرور روزانہ پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے، انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی۔ چالیس یوم تک بلاناغہ پڑھے بفضلِ باری تعالیٰ چالیس دن کے اندر اندر کام ہو جائے گا جو بھی حاجت ہوگی پوری ہو جائے گی اور اگر اتفاقیہ یا بدقسمتی سے چالیس یوم میں کام نہ بھی ہو تو عمل کو جاری رکھے اور مایوس نہ ہو۔ اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے ناامید اور مایوس ہونا گناہ ہے اللہ تعالیٰ ضرور حاجت روائی فرمائے گا ورد کو ہر روز بلاناغہ جاری رکھے اور دوسرا چلہ شروع کر دے انشاء اللہ تعالیٰ دوسرے چلہ میں حاجت پوری ہو جائے گی ورنہ تیسرے چلہ میں تو ضروری ہی بفضلِ باری تعالیٰ حاجت روائی ہو جائے گی۔



## ہر حاجت کے لیے

ہر طرح کی جائز حاجت روائی کے لیے یہ نماز بزرگانِ دین سے منقول ہے حضرت مقاتل رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ یہ نماز ہر حاجت کے پورا کرنے کے لیے مجرب و درست ہے اس کا طریقہ یہ ہے کہ جس بھی مقصد کے لیے عمل کرنا ہو اس کا ارادہ کرے اور چار رکعت نفل نماز ایک سلام سے اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت تمام کرے جب سلام پھیرے تو اپنا دایاں رخسار زمین پر رکھ کر اکتالیس مرتبہ یَاحَیُّ یَاقیوم پڑھے پھر اپنا بایاں رخسار زمین پر رکھے اور اکتالیس مرتبہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ پڑھ کر اپنی پیشانی زمین پر رکھ دے اور جس مقصد کے لیے نماز ادا کی ہے اس کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور جو بھی جائز حاجت ہوگی وہ پوری ہوگی۔

## ہر مراد کے لیے

سورۂ فاتحہ کا یہ عمل حضرت شیخ کلیم اللہ جہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مشہور ومعروف کتاب مرقع شریف میں درج کیا ہے جبکہ سید حسن نظامی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اسے مجرب بتایا ہے یہ عمل کرنے سے ہر طرح کی جائز مراد بفضلِ باری تعالیٰ پوری ہو جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے حاجت روائی فرماتا ہے سورۂ فاتحہ کے اس عمل کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہر روز نمازِ فجر کی سنت نماز اور فرضِ نماز کے درمیان اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اپنے مقصد کی دعا مانگے سورۂ فاتحہ اس طرح سے پڑھے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے آخری میم کو الحمد کے ساتھ ملا کر پڑھے اور اپنی حاجت کی طرف دھیان دے اور جب سورۂ فاتحہ ساری پڑھ لے تو تین مرتبہ آمین کہے ایک ہفتہ تک عمل کرے اور بلاناغہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں مقصد پورا ہوگا اور مراد بر آئے گی۔ اگر ایک ہفتہ میں مراد پوری نہ ہو تو مایوس نہ ہو عمل کو مسلسل جاری رکھے۔ بفضل باری تعالیٰ چھ ہفتہ میں ہر طرح کی حاجت ضرور

پوری ہوجاتی ہے۔

## بارگاہِ الٰہی میں مقبول ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ بارگاہِ الٰہی میں مقبول ومقرب بندہ بن جائے۔ اللہ تعالیٰ اسے دین ودنیا میں کامیابی وکامرانی سے ہمکنار کرے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد تین سو گیارہ مرتبہ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ پڑھنے کے بعد بارگاہِ الٰہی میں نہایت خشوع وخضوع کے ساتھ دعا مانگے اِنشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بارگاہِ الٰہی میں قبول ہوگی اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرمائے گے اور اسے مطلوبہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ۚ وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ

(سورہ بقرہ،۲ آیت۔۱۳۰)

## بلند مرتبہ کا حصول

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ومعزز ہوجائے جہاں بھی جائے اس کی عزت افزائی ہو کسی علاقہ کی حکمرانی یا کسی مخصوص عہدہ ومقام پر فائزہ ہونے کے لئے کوشش کرے تو اس میں بفضل باری تعالیٰ کامیابی حاصل ہو تو اسے چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں مشک وزعفران سے ساعت زہرہ میں مندرجہ ذیل نقش مبارک لکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| فسیکفیکھم | اللہ وھو | السمیع | العلیم |
| العلیم | السمیع | اللہ وھو | فسیکفیکھم |
| اللہ وھو | فسیکفیکھم | العلیم | السمیع |
| السمیع | العلیم | فسیکفیکھم | اللہ وھو |



اس نقش کو اپنے رکھے اس کے علاوہ ہر نماز کی ادائیگی کے بعد گیارہ مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھنے کا معمول بنالے۔

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ؕ (سورۃ بقری۲ آیت ۱۳۷)

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے جس بھی اچھے کام میں کوشش کرے گا کامیابی حاصل کرے گا چشم خلائق میں عزیز ومحترم ہوگا اس کی بات معتبر سمجھی جائے گی۔ اللہ تعالیٰ کسی کا محتاج نہ رکھے گا محتاجی دور ہوجائے گی۔

## دلی حاجت پوری ہو

اگر کسی کے دل میں کوئی ایسی حاجت ہو جس کو وہ کسی سے بیان نہ کرنا چاہتا ہو مگر اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کی دلی حاجت پوری ہوجائے اور جلد سے جلد پوری ہوجائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد بکثرت یہ آیۃ مبارکہ پڑھا کرے۔

اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۔ (سورۃ بقرہ۔۲ آیت ۱۷۳)

اس کے علاوہ وہ مندرجہ ذیل نقش پاک لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷ | ۷۰ | ۶۷ | ۶۴ |
| ۶۸ | ۶۳ | ۵۸ | ۶۹ |
| ۶۲ | ۶۵ | ۷۲ | ۵۹ |
| ۷۱ | ۶۰ | ۶۱ | ۶۶ |

ہر نماز کے بعد بکثرت پڑھے اور پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت روائی کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بارگاہ الٰہی میں اس کی دعا قبول ہوگی اللہ تعالیٰ اس کی دلی حاجت کو پورا فرمائے گا اور اسے سکون قلبی سے نوازے گا۔

## دلی مراد کا حصول

اگر کسی کی ایسی دلی مراد ہو جس کے لئے وہ چاہے کہ جلد سے جلد پوری ہو جائے تو اسے چاہیئے کہ وہ سورۂ بقرہ سے استفادہ حاصل کرے۔ حضرت بابا فرید الدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص صبح کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان تین دن تک روزانہ بلاناغہ سورۂ بقرہ پڑھے تو انشاء تعالیٰ اسے اپنے مقصد میں کامیابی ہو، یعنی اس کی جو بھی دلی مراد ہے وہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے پوری ہو جائے پروردگار عالم سورۂ بقرہ کی برکت کے طفیل جائز دلی مراد کو جلد پورا فرما دے گا۔

## دین کی رغبت حاصل ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے دل میں دین اسلام کی رغبت پیدا ہو جائے اللہ تعالیٰ اسے نیک اعمال کرنے اور برائیوں سے نفرت کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور اس کی اولاد کو بھی نیکی کے کاموں کے کرنے کی توفیق عطا فرمائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ تین مرتبہ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ پڑھنے کا معمول بنا لے انشاء اللہ تعالیٰ اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اللہ رب العزت اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَا أُمَّةً مُسْلِمَةً لَكَ وَأَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ

(سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۱۲۸)

## قرآن پاک کبھی نہ بھولے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جس قدر قرآن پاک پڑھے اسے یاد رہے اور جلدی حفظ ہو جائے



اس کا حافظہ مضبوط ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ رات کو سونے سے قبل باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیات مبارکہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ان کو پڑھنے کا معمول بنا لینے سے قرآن مجید خوب یاد رہتا ہے اور ذہن سے فراموش نہیں ہو سکتا۔ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

وَإِلٰهُكُمْ إِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ ۝ إِنَّ فِي خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَالْفُلْكِ الَّتِي تَجْرِي فِي الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ وَمَا أَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَاءِ مِنْ مَّاءٍ فَأَحْيَا بِهِ الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَبَثَّ فِيهَا مِنْ كُلِّ دَابَّةٍ وَّتَصْرِيفِ الرِّيٰحِ وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُونَ ۔ (سورۃ بقرہ ۲، آیات ۱۶۳ سے ۱۶۴)

ان آیات مبارکہ کو روزانہ رات کو سونے سے پہلے پڑھ کر اپنے قلب پر دم کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ خوب مضبوط ہو جائے گا یہ مجرب و آزمودہ عمل مشہور ولی اللہ حضرت شیخ کلیم اللہ ولی شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے مخصوص اعمال میں سے ہے۔

## قبولیت دعا کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی دعا بارگاہ الٰہی میں قبولیت کی سند حاصل کرے اللہ تعالیٰ اس کی جائز دعا کو شرفِ قبولیت عطا فرمائے اور اس کی جو بھی مراد ہے وہ جلد از جلد پوری ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد نہایت توجہ کے ساتھ ایک ہزار مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي قَرِيبٌ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ ۔ (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۱۸۶)

ایک ہزار مرتبہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بارگاہِ الٰہی میں قبول ہوگی۔

## قوتِ حافظہ کے لیے

اگر کسی وقت حافظہ بہت زیادہ کمزور ہو زیادہ دیر تک بات کو یاد نہ رکھ سکتا ہو تو اسے چاہیے کہ چاند کے مہینہ کی پہلی جمعرات کے دن روزہ رکھے اور جمعرات کے دن باوضو حالت میں چینی کی صاف اور پاک پلیٹ یا کسی بھی پاک برتن میں مشک و زعفران اور خالص شہد سے سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیات مبارکہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

الٓمّٓ o ج ذٰلِکَ الْکِتٰبُ لَارَیْبَ ۚ فِیْہِ ۚ ھُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ o الَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ وَیُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوۃَ وَمِمَّا رَزَقْنٰھُمْ یُنْفِقُوْنَ o وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِکَ وَبِالْاٰخِرَۃِ ھُمْ یُوْقِنُوْنَ o اُولٰٓئِکَ عَلٰی ھُدًی مِّنْ رَّبِّھِمْ وَاُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔

(سورۃ بقرہ ۲، آیت ۱ سے ۵)

لکھنے کے بعد کنوئیں کے پانی سے دھو کر افطاری کے وقت اور رات کو پی لے چند جمعرات تک اسی طرح کرے یعنی سات جمعرات تک یہ عمل کرے دن میں روزہ رکھے اور اسی طرح آیات مبارکہ لکھنے کے بعد کنوئیں کے پانی سے دھو کر پی لے انشاءاللہ تعالیٰ قوتِ حافظہ بہت زیادہ مضبوط ہو جائے گی حافظہ کی کمزوری نہ رہے گی جو بھی بات یاد کرے گا دیر تک حافظے میں محفوظ رہے گی یادداشت کی بہتری کے لیے لاجواب عمل ہے۔

## قوتِ حافظہ میں زیادتی

اگر کسی کی قوتِ حافظہ بہت زیادہ کمزور ہو کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو تو



چاہیے کہ باوضو حالت میں سرخ روشنائی سے سورۂ بقرہ ایک کاغذ پر لکھے پھر ایک کلوگرام سرسوں کا خالص تیل لے کر اس میں یہ لکھا ہوا کاغذ ڈال کر ڈبو دیں اس کے بعد روزانہ بلاناغہ اس تیل میں سے تھوڑا سا تیل لے کر رات کے وقت سر میں خوب اچھی طرح سے مالش کریں ایک سو بیس یوم تک مسلسل یہ عمل کریں اس دوران کبھی کبھی یہ تیل کھانے میں بھی استعمال کریں یعنی گھر میں جو سالن پکایا جائے اس میں یہ تیل ڈال لیا جائے انشاءاللہ تعالیٰ قوتِ حافظہ اس قدر مضبوط ہو جائے گی کہ جو بھی سنے گا، پڑھے گا، تو دیر تک یاد رہے گا اس مقصد کے لیے یہ عمل نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

## مراد کا حصول

اگر کسی کی ایسی جائز مراد ہو جو پوری نہ ہوتی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کی مراد پوری ہو جائے اس کی منشاء اسے حاصل ہو جائے اور جلد از جلد حاصل ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد دو سو مرتبہ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔

وَاِذَا سَاَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ ؕ اُجِیْبُ دَعْوَۃَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّھُمْ یَرْشُدُوْنَ ۔ (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۱۸۶)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد و مراد کے حصول کے لیے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مراد پوری ہوگی۔

## یادداشت مضبوط ہو

اگر کسی کا حافظہ بہت زیادہ کمزور ہو معمولی سی بات بھی یاد نہ رہتی ہو بھول جانے کے۔ اس مرض کے باعث اکثر شرمندگی کا سامنا کرنا پڑتا ہو اور کوشش و ارادے کے باوجود کسی

بھی بات کو زیادہ دیر تک اپنے حافظے میں محفوظ نہ رکھ سکتا ہو تو اس صورت میں چاہیے کہ پنجشنبہ کے دن روزہ رکھے اور افطاری سے پہلے باوضو حالت میں چینی کی صاف پلیٹ پر عرق گلاب اور زعفران سے مندرجہ ذیل کلمات لکھے۔

لَآاِلٰهَ اِلَّاهُوَالْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

لکھنے کے بعد بارش کے پانی یا عام تازہ پانی سے پلیٹ دھوئے اور اس سے روزہ افطار کرے بفضل باری تعالیٰ حافظہ خوب مضبوط ہوجائے گا یادداشت بہتر ہوجائے گی جو بھی بات یاد رکھنے کی کوشش کرے گا زیادہ عرصہ تک یاد رہے گی۔

## اعوذ باللّٰہ من الشیطن الرجیم پڑھنے کا خاص طریقہ

اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم اگر مذکورہ طریقہ کے مطابق پڑھا جائے تو پھر زندگی میں کسی دوسرے عمل کی ضرورت باقی نہ رہے گی۔ ہر روز نماز فجر میں سنت وفرض کے درمیان نوے بار پڑھ لیا کریں اور اول وآخر تین تین بار درود شریف پڑھ کر اپنے جملہ مقاصد کی دعا کرلیا کریں ناغہ نہ کریں۔ نیز طلوع وغروب وزوال کے وقت نوے بار روزانہ کا ورد مع اول وآخر درود شریف بائیس بائیس مرتبہ ہر وظیفے سے بے نیاز کردے گا۔

## آسانی علم کے لیے

برائے تیزی ذہن اور آسانی علم اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم تحریر کرکے نہار منہ پانی میں گھول کر پلانا چاہیے۔ خواہ کاغذ پر لکھیں یا چینی کی پلیٹ پر لکھ کر یہ عمل سات دن تک کریں۔

## حاجت روائی کے لیے

جب کوئی سخت سے سخت مہم اور حاجت پیش آئے تو بارہ سو بار اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم بارہ دن تک پڑھیں تو اللہ کے حکم سے مشکل آسان ہوجائے گی۔



## دکان خوب چلے

اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اس کو چاہیے کہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم کو مشتری کی ساعت میں لکھ کر گتے پر چسپاں کردے یا اس کو شیشے کے فریم میں جڑا کر گھر یا دکان میں لٹکا دے۔ انشاء اللہ دکان کی بکری بڑھ جائے گی اور گھر کو کسی نے باندھ دیا ہے تو وہ کھل جائے گا اور کسی نے جادو کرایا ہے تو اس کا اثر باطل ہوجائے گا اور جو لوگ اس گھر میں رہتے ہیں وہ بھی ہر قسم کی مصیبتوں سے بالکل محفوظ رہیں گے، گھر اور کاروبار کے دشمن زیر ہوں گے۔

## جاہ وحشمت کے لیے

اگر کوئی جاہ وحشمت کا طلب گار ہو تو وقت اور جگہ کی پابندی کرے اور ۵۰۰ مرتبہ روزانہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے تو بہت جلد کامیابی ہوگی۔

## مہم میں آسانی

کسی مہم کو جلد آسان کرنا ہو تو نماز حاجت کی نیت سے ہر رکعت میں بعد الحمد تین تین بار سورۂ اخلاص پڑھے اور ثواب اس کا بروح پاک حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو بخشے۔ بعد میں ۷۰ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے۔

انشاء اللہ اسی دن کامیاب ہوگا۔ ورنہ تین دن یہ عمل کرے۔

## جائز مراد

اگر کسی کی کوئی ایسی جائز مراد ہو جو پوری نہ ہوتی ہو تو ہر نماز کے بعد سجدے میں سر رکھ کر گیارہ بار اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے پھر سجدہ سے سر اٹھائے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کے لیے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی ہر جائز دلی مراد بہت جلد پوری ہوگی۔

## علم میں اضافہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے علم میں اضافہ فرمائے اسے دینی و دنیاوی علم میں ترقی حاصل ہو علوم کے حاصل کرنے میں اسے کوئی رکاوٹ پیش نہ آئے۔ اس کا سینہ تمام علوم کا خزینہ بن جائے تو اس مقصد کے لیے چاہیے کہ باوضو حالت میں سات روز تک ستر مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم توجہ ویکسوئی سے پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ دم کیا ہوا پانی پی لے۔

اللہ تعالیٰ اس کو علم و حکمت کے خزانے عطا فرمائے گا اس کا سینہ علم کے نور سے منور کر دے گا اور علمی میدان میں اسے کبھی ناکامی کا سامنا کرنا نہیں پڑے گا۔

## حصول رضائے الٰہی

اللہ تعالیٰ کی رضا و خوشنودی حاصل کرنے کے لئے ہر روز بلاناغہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم نماز عشاء کے بعد تین سو مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ بفضل باری تعالیٰ دعا قبولیت کی سند حاصل کرے گی۔

## عبادت میں یکسوئی

اگر کسی کا دل اللہ تعالیٰ کی عبادت کی طرف مائل نہ ہو۔ عبادت کرتے ہوئے کاہلی سی محسوس ہوتی ہو یا دھیان کسی اور طرف مسلسل جاتا رہتا ہو طبیعت میں ٹھہراؤ اور توجہ ویکسوئی کی کیفیت پیدا نہ ہوتی ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی طبیعت عبادتِ الٰہی کی طرف راغب ہوگی۔

اللہ تعالیٰ اس پر اپنا فضل و کرم نازل فرمائے گا اس کو عبادت کرنے میں سکون قلبی نصیب ہوگا اور توجہ ویکسوئی کی دولت حاصل ہوگی۔



## تیر بہدف عمل

ہر قسم کی جائز حاجت روائی اور فوری طور پر مثبت اثرات حاصل کرنے کے لئے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کا یہ تیر بہدف عمل ہے اس عمل سے بگڑے کام سنور جاتے ہیں۔ جلد حاجت روائی کے غیب سے اسباب پیدا ہوتے ہیں۔

اگر کسی کی کوئی ایسی حاجت ہو جو کسی بھی طرح پوری نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ ہر روز باوضو حالت میں تین سو تیرہ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے اور اپنی حاجت کا سوال کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

انشاء اللہ بہت جلد حاجت پوری ہو جائے گی۔ جب تک حاجت پوری نہ ہو اس وقت تک ہر روز بلاناغہ پڑھتا رہے۔ بفضل باری تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر اندر حاجت پوری ہو جائے گی۔

## حاجت روائی کے لیے

جو کوئی ہر روز نماز کے بعد ذیل میں دی ہوئی ترتیب کے مطابق پڑھے گا اور اس پر ہمیشگی اختیار کرے گا تو اس کی تمام دینی و دنیاوی حاجات بفضل باری تعالیٰ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کی برکت و تاثیر سے پوری ہو جائیں گے۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ نماز فجر کے بعد تیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے۔ نماز ظہر کے بعد پچیس مرتبہ پڑھے۔ نماز عصر کے بعد بیس مرتبہ، نماز مغرب کے بعد پندرہ مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد دس مرتبہ پڑھے۔ اس طرح کل سو مرتبہ روزانہ پڑھے۔

ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد اپنے مطلوبہ مقصد کے حصول کے لئے باری تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی مشکل ہوگی وہ حل ہو جائے گی۔

## فتوحات کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جس کام میں بھی ہاتھ ڈالے اور اس میں اسے فتح و کامیابی، حاصل

ہر غیب سے اس کی مدد ہو تو اسے چاہیے کہ وہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم اس طرح پڑھے کہ جب چاند کے مہینہ کا پہلا اتوار اور نماز مغرب کے بعد وقت ہو، اتوار کے دن ستر مرتبہ پڑھے۔ پیر کے دن ساٹھ مرتبہ منگل کے دن پچاس مرتبہ بدھ کے دن چالیس مرتبہ جمعرات کے دن تیس مرتبہ جمعہ کے دن اکیس مرتبہ ہفتہ کے دن گیارہ مرتبہ اس طرح ایک ہفتہ میں دو سو بیاسی مرتبہ پڑھے۔

اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ ہمیشہ ہر ماہ کے شروع میں اتوار کے دن سے شروع کر کے سات دن بلاناغہ عمل پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی غیب سے مدد ہو گی اور بدرجہ کمال فتوحات ہوں گی جو بھی کام کرنا چاہے گا اس میں آسانی پیدا ہو گی ہر رکاوٹ خود بخود دور ہوتی جائے گی۔

## دینی و دنیاوی حاجت روائی

ہر طرح کی جائز دینی و دنیاوی حاجات کے لیے یہ عمل نہایت مفید ہے جو بھی حاجت ہو اس کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے جلد پورا کروانے کی غرض سے چاند کے مہینہ کے عروج میں ایک وقت مقرر کر کے باوضو حالت میں اول و آخر تین تین مرتبہ پاک پڑھے۔ درمیان میں اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم ساٹھ بار پڑھے۔

## حاجت روا عمل

ہر طرح کی جائز حاجت روائی کے لیے یہ نماز بزرگان دین سے منقول ہے۔ یہ نماز ہر حاجت پورا کرنے کے لیے مجرب و درست ہے۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ جس بھی مقصد کے لیے عمل کرنا ہو اس کا ارادہ کرے اور دو رکعت نفل نماز ادا کرے۔ جب سلام پھیرے تو اپنا دایاں رخسار زمین پر رکھے اور اکتالیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر اپنی پیشانی زمین پر رکھ دے اور جس مقصد



کے لئے نماز ادا کی ہے اس کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور جو بھی جائز حاجت ہو گی وہ پوری ہو گی۔

## عزت و رفعت کے لیے

روزانہ اٹھارہ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھنے سے عزت و رفعت حاصل ہو گی۔

## صاحب عزت ہو

اگر کوئی شخص صاحب عزت و حرمت کے لیے پانچ سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے تو وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو گا۔

## درجات کی بلندی

اگر کوئی شخص اپنے درجات کی بلندی کے لیے روزانہ سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے تو اس کا مقصد پورا ہو گا۔

## ہر کام میں کامیابی

ہر کام میں کامیابی کے لیے ہر روز چار سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھنے سے انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔

## عزت و شوکت

عزت و شوکت کے حصول کے لیے ہر روز ہزار مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھیں۔

## ہر کام میں آسانی

اگر کسی کو کوئی مشکل کام درپیش ہو تو ہزار مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے تو اس

کے مشکل کام آسان ہوجائیں گے۔

## حصول مقصد

اگر کوئی شخص کسی مشکل کام کے لیے صدق دل سے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم کو پڑھے تو اس کا مقصد پورا ہوگا۔

## کام ہوجائے

اگر کوئی شخص گھر سے باہر جاتے وقت بارہ مرتبہ جس نیت سے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے گا تو اس کا وہ کام ہوجائے گا۔

## قضائے حاجت

اگر کوئی بعد غسل لباس پاک وصاف پہن کر خوشبو لگائے اور دو رکعت نماز قاضی الحاجات کی بارگاہِ الٰہی میں بجالائے اور بخور جلا کر ایک ہزار اٹھارہ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے اور سجدے میں جا کر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت طلب کرے تو اس کی حاجت پوری ہوگی۔

## کامیابی کا خصوصی عمل

ہفتہ کے روز غسل کر کے دو رکعت نماز ادا کی جائے اور بارہ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھ کر مسجد میں جا کر دعا مانگے تو حاجت پوری ہوگی۔

## بلندی مراتب

ہر صبح اٹھارہ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھے تو مراتب میں بلندی نصیب ہوگی۔

## دینی ودنیاوی سعادت

سعادت دینی ودنیاوی کے حاصل ہونے کے لئے ستر روز تک ہر روز بارہ سو مرتبہ اعوذ



باللہ من الشیطان الرجیم پڑھیں۔

## حاجت برآئے

حاجتوں کے برآنے اور مشکلات کے حل ہونے کی نیت سے ہر روز ایک سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بارہ روز تک پڑھیں۔ کامیابی ہوگی۔

## تمام مقاصد کے لئے

تمام مقاصد کی تکمیل کے لئے اٹھارہ روز تک ہر روز پچیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھیں کامیاب ہوگا۔

## ہر حاجت پوری ہو

اگر کوئی شخص ہمیشہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھے تو وہ کبھی مشکل سے دوچار نہ ہو اور ہر حاجت خدا اس کی پوری کرے گا۔

## عمل فتوحات

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جس کام میں ہاتھ ڈالے اس میں اسے فتح و کامیابی حاصل ہو اور غیب سے اس کی مدد ہو تو اسے چاہیے کہ وہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم اس طرح پڑھے کہ جب چاند کے مہینہ کا پہلا اتوار اور نماز مغرب کے بعد کا وقت ہو' اتوار کے دن ستر مرتبہ پڑھے۔ پیر کے دن ساٹھ مرتبہ۔ منگل کے دن پچاس مرتبہ۔ بدھ کے دن چالیس مرتبہ۔ جمعرات کے دن تیس مرتبہ۔ جمعہ کے دن اکیس مرتبہ۔ ہفتہ کے دن گیارہ مرتبہ۔ اس طرح ایک ہفتہ میں دو سو بیاسی مرتبہ پڑھے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر ہمیشہ ہر ماہ کے شروع میں اتوار کے دن سے شروع کر کے سات دن بلاغہ عمل پڑلیا کرے۔

انشاءاللہ تعالیٰ غیب سے مدد ہوگی اور بدرجہ کمال فتوحات ہوں گی جو بھی کام کرنا چاہے گا اس میں آسانی پیدا ہوگی ہر رکاوٹ خود بخود دور ہوتی جائے گی اللہ تعالیٰ کی مدد شامل ہو جائے گی۔

## دلی مراد کے لئے

ہر طرح کی جائز دینی و دنیاوی حاجات کے لئے یہ عمل نہایت مفید ہے جو بھی حاجت ہو اس کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے جلد پورا کروانے کی غرض سے چاند کے مہینہ کے عروج میں ایک وقت مقرر کر کے باوضو حالت میں اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھا کرے۔ درمیان میں اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم ساٹھ بار پڑھے۔

اس کے بعد چار رکعت نفل نماز قضائے حاجت کی نیت سے اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم اور سورہ فاتحہ کے بعد چالیس مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔

اسی طرح چاروں رکعت مکمل کرلے اور پھر حضوری قلب اور توجہ و یکسوئی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے۔ خوب عاجزی اور انکساری دکھائے۔ انشاءاللہ بہت جلد حاجت پوری ہو جائے گی۔

## جائز مراد

اگر کسی کی کوئی ایسی جائز مراد ہو جو پوری نہ ہوتی ہو تو ہر نماز کے بعد سجدے میں سر رکھ کر اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم سو بار پڑھے پھر سجدے سے سر اٹھائے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کے لئے دعا مانگے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی ہر جائز دلی مراد بہت جلد پوری ہوگی۔

## دلی مراد کا حصول

اگر کسی کی کوئی ایسی جائز مراد ہو جو پوری نہ ہوتی ہو تو نماز کے بعد سجدے میں سر رکھ کر اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم ہزار بار پڑھے پھر سجدہ سے سر اٹھائے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی



حاجت کے لئے دعا مانگے۔

## عمل حاجت روائی

اس کا طریقہ یہ ہے کہ جس مقصد کے لئے بھی عمل کرنا ہو اس کا ارادہ کرے اور چار رکعت نفل نماز ایک سلام سے اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے اور اس کے بعد سورہ کہف ملا کر رکعت تمام کرے جب سلام پھیرے تو اپنا دایاں رخسار زمین پر رکھ کر چار سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم اور یا حی یا قیوم پڑھے پھر اپنا بایاں رخسار زمین پر رکھے اور چار سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم اور یا حی یا قیوم پڑھ کر اپنی پیشانی پر رکھ دے اور جس مقصد کے لئے نماز ادا کی ہے اس کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گا اور جائز حاجت ہوگی وہ پوری ہو جائے گی۔

## علم میں اضافہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے علم میں اضافہ فرمائے۔ اسے دینی و دنیاوی علم میں ترقی حاصل ہو علوم کے حاصل کرنے میں اسے کوئی رکاوٹ پیش نہ آئے تو اس مقصد کے لئے چاہیے کہ باوضو حالت میں سات روز تک سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم توجہ و یکسوئی سے پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ پانی پی لے۔

اللہ تعالیٰ اس کو علم وحکمت کے خزانے عطا فرمائے گا اس کا سینہ علم کے نور سے منور کردیگا۔

## کلی حاجت کے لئے

جو بھی حاجت کسی کو درپیش ہو اور باوجود کوشش کے پوری نہ ہوتی ہو تو اس مقصد کے لئے چاہیے کہ چاند کے عروج میں اتوار یا جمعرات یا جمعہ کے دن سے اس عمل کو اس طرح شروع کرے کہ ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک پڑھے۔ بہتر یہ ہے کہ نماز فجر کے بعد پڑھے۔

اگر ترک جمالی وجلالی اختیار کرے اور خلوت میں بیٹھ کر پڑھے تو بہت بہتر ہے ورنہ جس طرح بھی پڑھ سکتا ہو پڑھے۔

ترکیب یہ ہے کہ ہر روز نماز فجر کے بعد اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم ایک ہزار بار روزانہ پڑھے۔ اگر اس قدر تعداد میں نہ پڑھ سکے تو تین سو تیرہ مرتبہ روزانہ پڑھے اور اگر اس قدر بھی نہ پڑھ سکے تو ایک سو پچیس مرتبہ ضرور روزانہ پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے، انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی۔ چالیس یوم تک بلاغہ پڑھے بفضل باری تعالیٰ چالیس دن کے اندر اندر کام ہوجائے گا۔

## عمل حاجات

مصائب، تکالیف، مقدمہ، مرض، قرض سے نجات، ترقی، خوشحالی، فراخی رزق، کشادگی اور روزگار کے لئے یہ عمل پرتاثیر ہے۔

نیا چاند نظر آنے پر پہلے سوموار بعد نماز فجر یا نماز عشاء اوّل وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم درست تلفظ کے ساتھ ۷۰ مرتبہ الحمد پڑھیں۔

منگل کے دن = مع بسم اللہ ۶۰ مرتبہ الحمد شریف پڑھیں۔

بدھ کے دن = مع بسم اللہ ۵۰ مرتبہ الحمد شریف پڑھیں۔

جمعرات کے دن = مع بسم اللہ ۴۰ مرتبہ الحمد شریف پڑھیں۔

جمعہ کے دن = مع بسم اللہ ۳۰ مرتبہ الحمد شریف پڑھیں۔

ہفتہ کے دن = مع بسم اللہ ۲۰ مرتبہ الحمد شریف پڑھیں۔

اتوار کے دن = مع بسم اللہ ۱۰ مرتبہ الحمد شریف پڑھیں۔

اتوار کے دن عمل مکمل کرنے کے بعد سفید کاغذ پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سمیت مکمل الحمد شریف مع اعراب زعفران وعرق گلاب کے محلول سے تحریر کریں۔ سورہ مبارکہ کے ارد گرد اپنا نام مع والدہ ومقصد لکھیں۔ خشک ہونے پر لپیٹ کر جیب، بازو گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ سو



فیصد کامیابی ہوگی۔

## قضائے حاجت

قضائے حاجت کے لئے ذیل کی ترکیب سے روزانہ عمل کریں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ کے سورہ فاتحہ

بعد نماز فجر ۲۱۰ مرتبہ۔

بعد نماز ظہر ۲۰۲ مرتبہ۔

بعد نماز عصر ۲۳۰ مرتبہ۔

بعد نماز مغرب ۲۴۰ مرتبہ۔

بعد نماز عشاء ۱۰۱ مرتبہ ورد کریں۔

اکیس یا اکتالیس یوم باقاعدگی سے عمل کریں انشاء اللہ حاجت روائی ہوگی۔

## عمل قضائے حاجت

جس شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو خواہ کتنی ہی پریشانی ہو تو لازم ہے کہ وضو کر کے کسی مسجد یا صاف جگہ گھر میں علیحدہ کمرے میں بہ نیت قضائے حاجت دو رکعت نماز نفل ادا کرے۔ پہلی رکعت میں بعد فاتحہ کے اخلاص تین بار اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ستر بار پڑھے۔ دوسری رکعت میں یہی پڑھ کر معوذتین زیادہ پڑھے سلام پھیر کر ستر مرتبہ درود شریف پڑھے پھر خدا سے حضوری قلب سے اپنے مقصد کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

## حصول مقاصد

درج ذیل عمل جمیع مقاصد کے لیے تیر بہدف ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو گیارہ سو مرتبہ دس روز تک ورد کریں۔ اہتمام خضوع وخشوع ضروری ہے۔ انشاء اللہ خوشگوار نتائج کا ظہور ہوگا۔ اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں اول الحمد شریف مع مقصد کے

لئے کیا جائے تو انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## حصول مراد

اگر کوئی شخص حصول مراد کے لیے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو بصدق نیت اور اعتقاد صاف کے ساتھ باشرائط مسجد میں بیٹھ کر سترہ سو مرتبہ پڑھے اور اگر مریض پر جو زندگی سے ناامید ہو اس طرح پڑھے تو یقیناً شفایاب ہوگا۔

## حصول عزت

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ جس جگہ بھی جائے اس کی عزت کی جائے۔ تمام خلقت اس پر مہربان ہو جائے۔ ہر کوئی اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز فجر کی نماز کے بعد پچاس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس طرح پڑھے کہ جب الرحیم پر پہنچے تو گیارہ مرتبہ اس کی تکرار کرے اس کے بعد عمل مکمل کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی مداومت کرنے والا خلقت میں عزت پائے گا مخلوق اس پر مہربان ہوگی اور ہر کوئی اس کی عزت کرے گا۔

## جلد حاجت روائی

جلد حاجت روائی کے لئے جمعۃ المبارک کے دن بعد نماز مغرب اکتالیس سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے حاجت روائی کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی جو بھی حاجت ہے وہ جلد پوری ہو جائے گی۔

## جملہ حاجات

ہر طرح کی حاجت روائی کی غرض سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا یہ عمل بہت جلد اثر دکھاتا ہے۔



جو بھی حاجت کسی کو درپیش ہو اور باوجود کوشش کے پوری نہ ہوتی ہو تو اس مقصد کے لئے چاہیے کہ چاند کے مہینہ کے عروج میں اتوار یا جمعرات یا جمعہ کے دن سے اس طرح سے شروع کرے کہ ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک پڑھے۔ بہتر یہ ہے کہ نماز فجر کے بعد پڑھے۔

اگر ترک جمالی وجلالی اختیار کرے اور خلوت میں بیٹھ کر پڑھے تو بہت یہ بہتر ہے ورنہ جس طرح بھی پڑھ سکتا ہو پڑھے۔

پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ ہر روز نماز فجر کے بعد اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ایک ہزار بار روزانہ پڑھے۔ اس قدر تعداد میں نہ پڑھ سکے تو تین سو تیرہ مرتبہ روزانہ پڑھے اور اگر اس قدر بھی نہ پڑھ سکے تو ایک سو پچیس مرتبہ تو ضرور روزانہ پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی۔

چالیس یوم تک بلاغہ پڑھے بفضل باری تعالیٰ چالیس دن کے اندر اندر کام ہو جائے گا جو بھی حاجت ہوگی پوری ہو جائے گی۔

اگر اتفاقیہ یا بدقسمتی سے چالیس یوم میں کام نہ ہو بھی تو عمل کو جاری رکھے اور مایوس نہ ہو اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے ناامید اور مایوس ہونا گناہ ہے۔ اللہ تعالیٰ ضرور حاجت روائی فرمائے گا۔

ورد کو ہر روز بلاناغہ جاری رکھے اور دوسرا چلہ شروع کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دوسرے چلہ میں حاجت پوری ہو جائے گی ورنہ تیسرے چلہ میں تو ضرور بہ بفضل باری تعالیٰ حاجت روائی ہو جائے گی۔

## عبادت میں توجہ

اکثر لوگوں کو یہ شکایت ہوتی ہے کہ ان کو عبادت میں توجہ و یکسوئی حاصل نہیں ہوتی، عبادت میں مزہ نہیں آتا۔ شیطان تنگ کرتا ہے جس کی وجہ سے طبیعت بوجھل سی محسوس ہوتی ہے۔ اس قسم کی شکایت رفع کرنے اور عبادت میں لطف حاصل کرنے کی غرض سے ہر نماز

کے بعد گیارہ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے' انشاء اللہ تعالیٰ بارگاہ الٰہی میں دعا قبول ہوگی۔

ہر روز بلاناغہ تعداد کے مطابق سورہ فاتحہ کا پڑھنا عبادت گزار اور شب بیداری کا عادی بنا دیتا ہے۔ عبادت کرنے میں لطف وسرور حاصل ہوتا ہے۔ توجہ اور یکسوئی عطا ہوتی ہے اللہ تعالیٰ عبادت گزار بندے پر اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرماتا ہے۔

## حصول مرتبہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اسے بلند مرتبہ حاصل ہو اللہ تعالیٰ اسے خاص فضل وکرم سے نوازے اس کا شمار اللہ تعالیٰ کے دوستوں میں ہو، اسے عبادت الٰہی کی توفیق عطا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نماز تہجد کے لئے اٹھا کرے۔

نماز تہجد کی ادئیگی کے بعد ویکسوئی کے ساتھ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں گیارہ سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے۔ پھر بارگاہ ایزدی میں عاجزی اور انکساری سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی اور جس مقصد کے لئے عمل کرتا ہے وہ بفضل باری تعالیٰ ضرور پورا ہوگا۔

## عزت ومرتبہ کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اسے عزت ومرتبہ حاصل ہو لوگ اس کی عزت کریں اور وہ لوگوں کی نظروں میں معزز کہلایا جائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۱۰۱ بار پڑھا کرے۔

## عمل حاجت روا

ہر طرح کی جائز حاجت وضرورت کو پورا کرنے کی غرض سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا وظیفہ بارگاہ الٰہی میں دعا کی جلد قبولیت کا باعث ہے۔



اگر کسی کی کوئی ایسی ضرورت جو کہ پوری نہ ہوتی ہو اس کی وجہ سے وہ بہت زیادہ پریشان ہو تو حاجت روائی کی غرض سے اتوار کے دن بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو اس طرح سے پڑھنا شروع کرے یعنی ہر روز فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو درج ذیل تعداد کے حساب سے پڑھے، نہ کم کرے نہ زیادہ، اول وآخر درود پاک بھی پڑھے۔

پانچ سو مرتبہ اتوار کے دن پڑھے۔

پیر کے روز چھ سو مرتبہ پڑھے۔

منگل کے دن دو سو بار پڑھے۔

بدھ کے دن آٹھ سو مرتبہ پڑھے۔

جمعرات کے دن ۱۰۰۰ بار پڑھے۔

جمعہ کے دن آٹھ سو مرتبہ پڑھے۔

ہفتہ کے دن چار ہزار بار پڑھے۔

ہر روز پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے دعا بھی مانگے۔

یہ ایک ہفتہ کا عمل ہے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے اندر اندر حاجت پوری ہو جائے گی۔

اگر حاجت پوری ہو بھی جائے تو عمل ہر حال میں ایک ہفتہ تک مکمل کرے اگر بالفرض ایک ہفتہ میں حاجت پوری نہ ہو تو تین ہفتہ تک اس عمل کو جاری رکھے۔ بفضل باری تعالیٰ ضرور بالضرور حاجت روائی ہوگی۔

## امتحان میں کامیابی

طالب علموں اور دوسرے حضرات جو کسی امتحان میں کامیابی کے خواہش مند ہوں ان کے لیے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے مدد لینا بہت مفید ہوتا ہے۔

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اسے امتحان میں کامیابی عطا فرمائے تو اسے چاہیے کہ وہ امتحانات کے آغاز سے چند دن قبل بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اس طرح سے پڑھنا شروع کرے

کہ عصر کی نماز اور مغرب کی نماز کے درمیانی وقفہ میں باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین سو تیرہ بار چالیس یوم تک بلاناغہ پڑھے۔

جن دنوں میں امتحان ہو رہے ہوں ان دنوں میں بھی ناغہ نہ کرے اور برابر پڑھے، امتحانات جب ختم ہو جائیں تو پھر بھی پڑھے۔ یعنی جس دن سے شروع کرے اس دن سے لے کر چالیس یوم تک بلاناغہ پڑھے، انشاء اللہ تعالیٰ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی برکت سے اللہ تعالیٰ امتحانات میں کامیابی سے نوازے گا۔

ہر روز بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے امتحان میں کامیابی کے لئے دعا مانگے بفضل باری تعالیٰ ناکامی نہ ہوگی اور کامیابی قدم چومے گی۔

## قبولیت دعا

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی دعا اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قبولیت کی سند حاصل کرے اور جو بھی جائز دعا اللہ تعالیٰ سے مانگے رد نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد اسی جگہ پر بیٹھے۔ اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے اور چالیس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ چالیس یوم تک ہر روز بلاناغہ یہ عمل کرے بفضل باری تعالیٰ جو بھی مقصد ہوگا وہ پورا ہو جائے گا۔

## حصول عزت

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو جہاں بھی جائے لوگ اس سے عزت سے پیش آئیں تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کی ادائیگی کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں گیارہ سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے حصول عزت و بلند مرتبہ کے لئے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔



## اچھی میزبانی کے لیے

جو کوئی ایسی جگہ یا ایسے شہر میں کسی کام کی غرض سے گیا ہو جہاں پر اس کی کوئی واقفیت نہ ہو وہاں پر انجان لوگوں سے اس کا واسطہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ نماز ظہر کے بعد اکسٹھ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی اس سے ملے گا اچھا سلوک کرے گا اور عزت و احترام سے پیش آئے گا۔

## ہر مراد کے حصول کے لیے

یہ عمل کرنے سے ہر طرح کی جائز مراد بفضل تعالیٰ پوری ہو جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی برکت سے حاجت روائی فرماتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اس عمل کو پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہر روز نماز فجر کی سنت نماز اور فرض نماز کے دمیارن اکتالیس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنے مقصد کی دعا مانگے۔

ایک ہفتہ عمل کرے اور بلاناغہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہی ہفتہ میں مقصد پورا ہوگا اور مراد بر آئے گی۔ اگر ایک ہفتہ میں مراد پوری نہ ہو تو مایوس نہ ہو عمل کو مسلسل جاری رکھے۔ بفضل باری تعالیٰ چھ ہفتہ میں ہر طرح کی حاجت ضرور پوری ہو جاتی ہے۔

## قضائے حاجات

اگر کسی کو کوئی ایسی جائز حاجت جس کے پورا ہونے کے لئے کافی تگ و دو کی گئی ہو اور کسی بھی صورت اس کے پورا ہونے کے آثار دکھائی نہ دیتے ہوں تو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ بگڑے کام بھی اللہ تعالیٰ سنوار دیتا ہے اور ہر طرح کی حاجت کو پورا فرما دیتا ہے۔

کسی بھی ضرورت کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے پورا کروانے کے لیے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اس طریقہ سے پڑھے یعنی چاند کے مہینہ کے عروج میں اتوار کے دن سے شروع کرے اور پہلے دن اتوار کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ستر مرتبہ پڑھے اور پھر اول وآخر درود پاک پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا مانگے اگلے روز پیر کے دن ۱۰۰ مرتبہ پڑھے اور دعا مانگے۔ منگل کے دن ایک سو پچاس مرتبہ، بدھ کو دو سو چالیس مرتبہ، جمعرات کو تین سو تیس مرتبہ، جمعتہ المبارک کو چار سو اکیس مرتبہ اور ہفتہ کے دن ایک ہزار دس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہی ہفتہ میں حاجت پوری ہو جائے گی۔

اگر ایک ہفتہ میں حاجت روائی نہ ہو تو پھر اتوار کے دن سے دوبارہ اسی طرح پڑھنا شروع کرے انشاء اللہ تعالیٰ تین ہفتہ میں ضرور حاجت روائی ہو جائے گی۔ یہ عمل فجر نماز کی سنت اور فرض کے درمیان پڑھے۔ نہایت اکسیر عمل ہے۔

## عقل و دانش کے لیے

عقل و دانش کی کمی والے حضرات کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے روزانہ ہر نماز کے بعد اول وآخر گیارہ بار درود شریف، ۵۰۰ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اس عمل سے دن بدن عقل و دانش میں اضافہ بہ فضلہ ہوتا جائے۔

## عمل حاجت

اگر کسی کو کسی بھی قسم کی حاجت لاحق ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے رات کو دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ اخلاص پندرہ پندرہ بار پڑھے پھر بعد سلام پھیرنے کے قبلہ رخ کھڑے ہو کر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو بکثرت پڑھتا رہے۔ حتیٰ کہ پڑھتے پڑھتے بے حال ہو جائے۔ پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ وہ حاجت گیارہ یوم کے اندر اندر پوری ہو جائے گی۔



## قضائے حاجت

ہر قسم کی دینی و دنیاوی حاجت کے لیے ذیل کا عمل بے حد اکسیر اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے لازم ہے کہ تین روزے رکھے اور شب کو بعد نماز عشاء بہ نیت حل الحاجات دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ سورۂ اخلاص دس مرتبہ پڑھے بعد سلام پھیرنے کے اللہ تعالیٰ کے حضور خشوع و خضوع کے ساتھ اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے۔ پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو ایک ہزار مرتبہ پڑھے اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور عاجزی و انکساری کے ساتھ اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تین تا سات یوم کے اندر اندر مطلوبہ حاجت پوری ہوگی بعد از حاجت پورا ہونے کے ادائے شکر نعمت کی نیت سے آٹھ رکعت نماز نفل پڑھ کر اس کا ثواب نبی کریم ﷺ کی روح پاک کو بھیجے۔

## دنیاوی حاجت

جس کسی کو دنیاوی حاجت کیسی ہی کیوں نہ درپیش ہو۔ تو ایسے میں ذیل کا عمل مجرب اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نفل بعد از نماز عشاء اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ کوثر تین تین مرتبہ پڑھے۔ پھر بعد سلام پھیرنے کے جنوب کی طرف منہ کر کے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بکثرت پڑھے۔ یہاں تک کہ حال سے بے حال ہو جائے۔ پھر اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے دونوں ہاتھ کندھوں سے اوپر تک اٹھا کر نگاہ آسمان کی طرف بلند رکھتے ہوئے انکساری کے ساتھ اپنے مقصد کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ سات تا اکیس یوم کے اندر اندر مقصد حاصل ہو جائے گا۔ تا حصول مقصد اس عمل کو جاری رکھے۔

## اللہ کی خوشنودی

خوشنودی باری تعالیٰ کے خواہاں حضرات کے لئے ذیل کا عمل اکسیر ہے۔ اس مقصد

کے لئے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو باوضو حالت میں جمعرات اور جمعہ کی شب سونے سے پہلے گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگ کر سویا کریں۔ اس عمل کی مداومت سے خوشنودی باری تعالیٰ حاصل ہو جائے گی اور اسرار و رموز الٰہی سے آگاہی حاصل ہوگی۔

## منکر نکیر کے سوالات میں آسانی

جو شخص روزانہ بعد نماز فجر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا روزانہ ایک سو مرتبہ ورد رکھے گا تو اس کے لئے عالم سکرات اور قبر میں منکر نکیر کے سوالات کے جوابات میں آسانی پیدا ہو جائے گی۔

## اکسیر عمل حاجات

قضائے حاجات کے لیے یہ عمل اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے۔ نہایت صبر و تحمل کے ساتھ اس عمل کی بدولت کسی بھی قسم کی حاجت روائی، اللہ تعالیٰ کے خزانہ سے خالی نہیں لوٹتی۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء تازہ وضو کرے اور دو رکعت نماز نفل ادا کر کے اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے۔ پھر ایک ہزار مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے۔ پھر دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ درود پاک اکیس مرتبہ اور بسم اللہ شریف ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ غرضیکہ اس طریقے سے بسم اللہ شریف کا ورد بارہ ہزار کی تعداد میں پورا ہو جائے۔ آخر میں درود پاک کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور خشوع و خضوع سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ دعا اسی وقت قبولیت کا درجہ حاصل کرے گی۔ اس عمل کو سات دن تک مسلسل کرنے سے بڑی سے بڑی حاجت بھی باآسانی پوری ہو جاتی ہے۔

## توکل علی اللہ

وہ افراد جن کا توکل سوائے اللہ تعالیٰ کے کسی پر نہ ہو اور دنیاوی سہارا بھی نظر نہ آتا ہو تو کسی مقررہ وقت میں بسم اللہ شریف کا ورد کثرت سے کیا کریں۔ زیادہ بہتر وقت تہجد یا بعد نماز عشاء ہے۔



## عمل حاجات

اگر کوئی اپنی کسی بھی حاجت کے سلسلے میں درود پاک حاجات مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کثرت سے ہر نماز کے بعد پڑھ کر بوسیلہ حضرت محمد ﷺ دعا مانگے گا۔ چند یوم کے اندر اندر اس کی دعا قبول ہوگی اور اس کی حاجت اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے پوری فرما دیں گے۔

عمل شفاعت جو شخص بعد ہر نماز درود شفاعت مع بسم اللہ شریف کثرت سے پڑھے گا تو اس کی شفاعت بروز قیامت حضور پاک ﷺ بنفس نفیس فرما دیں گے اور اسے جنت میں قربت نصیب فرمائیں گے۔

## میزان بھاری کرنا

جو شخص ہر روز کثرت سے حضور پاک ﷺ پر درود نور مع بسم اللہ شریف بھیجا کرے گا۔ روز قیامت میزان میں اس کی نیکیوں کی کمی کو پورا کرنے کے لئے حضور پاک ﷺ اس نور کی چٹ نیکیوں والے پلڑے میں ڈال دیں گے۔ جس سے نیکیوں کا پلڑا اس قدر بھاری ہو جائے گا کہ سب فرشتے حیران رہ جائیں گے اور وہ شخص سیدھا جنت میں چلا جائے گا۔

## مومنین کا صدقہ

غریب مومنوں کے صدقہ کے لئے اگر کچھ بھی نہ ہو تو درود پاک مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بکثرت ہر نماز کے بعد پڑھا کرے۔ یہ اس کے رزق میں اضافہ اور اس کی اس معاملے میں کفایت کرے گا اور اعمال کی زکوٰۃ کے طور پر اعمال صالحہ کو بے حد بڑھا دے گا۔

## ہر مقصد کے لئے

دینی و دنیاوی کیسا ہی سخت ترین کام یا مقصد ہو اور وہ حل نہ ہوتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از ادائیگی نماز عشاء دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھیں اور بعد سلام پھیرنے کے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ چند یوم کے عمل سے اللہ تعالیٰ ہر معاملہ میں کفایت فرما دیں گے اور خزانہ غیب سے نوازیں گے۔

## اسم اعظم اور بسم اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم میں اسم اعظم مخفی ہے۔ صدق دل سے پڑھنے والا کسی کا محتاج نہیں رہتا۔ ہر مرض کی دوا اور شفا ہے۔ جو کام، مقصد ہو تو پاک وصاف ہو کر خلوص نیت اور دردسل سے پڑھے تاکہ مراد جلدی برآئے۔

## خوشحالی کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اسے کبھی بھی کسی پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے اس کی زندگی خوشحالی سے گزرے ہر لحہ خوشی ومسرت اس کی راہ دیکھے تو اسے چاہیئے کہ چاند کے مہینے کی پہلی اتوار کو نماز فجر کی ادائیگی کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ بفضل باری تعالیٰ پریشانی اس کے نزدیک نہ آئے گی جس بھی کام میں ہاتھ ڈالے گا کامیابی سے ہم کنار ہو گا۔

## قبولیت دعا

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی دعا اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قبولیت کی سند حاصل کرے اور جو بھی جائز دعا اللہ تعالیٰ سے مانگے رد نہ ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد اسی جگہ پر بیٹھے۔ اوّل وآخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے اور چالیس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ چالیس یوم تک ہر روز بلا ناغہ یہ عمل کرے بفضل باری تعالیٰ جو بھی مقصد ہو گا وہ پورا ہو جائے گا۔



## حصول عزت

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی عزت ومرتبہ میں اضافہ ہو جہاں بھی جائے لوگ اس کے ساتھ عزت سے پیش آئیں تو اسے چاہیئے کہ وہ ہر نماز کی ادائیگی کے بعد اوّل وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں گیارہ سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے حصول عزت وبلند مرتبہ کے لئے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔

## یادداشت کے لئے

قوت یادداشت اور حافظہ کمزور ہو تو اس کو بہتر بنانے اور طاقت دینے کے لئے سورہ فاتحہ مع بسم اللہ چینی کی پلیٹ پر آب زمزم، زعفران اور مشک (اگر مل سکے) سے تحریر کر کے پی لے۔ یہ عمل متواتر چالیس یوم کرے۔

## بسم اللہ سے حاجت روائی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی تعریف احاطہ قلم سے باہر ہے کیونکہ یہ کلام پاک کی کنجی ہے اور ابتداء کلام پاک کی اس سے ہوتی ہے۔ ہر کام بسم اللہ شریف کے ساتھ شروع کرنا باعث برکت ہے اور کام تا انجام بخیر وخوبی پورا ہوتا ہے۔

## عمل حاجت

روزانہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھیں۔ ایک ہفتہ نہ گزرے گا کہ حاجت پروردگار عالم پوری کرے گا۔

## جنت پانا

آیت الکرسی مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے سے حاصل ہوتی ہے۔ روزانہ تین سو تیرہ

مرتبہ پڑھنے سے اللہ تعالیٰ کی رحمتیں بغیر حساب کے نازل ہوتی ہیں۔ سرکار دو عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ جو شخص ہر فرض نماز کے بعد آیت الکرسی کا ہمیشہ ورد رکھے بہشت اور اس کے درمیان صرف موت ہی حائل ہے۔

کشائش رزق اور دیگر حاجات کے لئے جمعہ کے روز باوضو ستر بار اوّل و آخر درود شریف عصر کی نماز کے بعد پڑھیں بے حد مجرب ہے۔

## سورہ یٰسٓ کا خاص عمل

سورہ یٰسین قرآن حکیم کا دل ہے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ صبح وشام پڑھنے والا قطعی جنتی ہے۔ ایک اور مقام پر فرمایا کہ جس نیت سے بھی یہ سورہ مبارکہ پڑھی جائے وہ پوری ہو جاتی ہے۔

جو شخص اسے ہر رات بلا ناغہ پڑھے گا شہید کی موت مرے گا۔ یہ بھی مروی ہے کہ پہلی رات کا چاند دیکھ کر سورہ یٰسین پڑھنے والے پر تمام مہینہ خیر وعافیت سے گزرتا ہے

اس سورہ مبارکہ میں ایک نہایت مختصر سی آیت ہے جس کے بارے میں بزرگان دین نے فرمایا ہے کہ اسے صبح کی نماز کے بعد 500 بار مع بسم اللہ پڑھنا موجب خیر و برکت، حصول حاجات و رفع تنگی میں بے حد موثر اور مفید ہے اور وہ آیت مبارکہ ہے۔

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ۔ (سورہ یٰسین ۳۶ آیت ۵۸)

## طلب حاجت

فجر کی نماز کے بعد ۶۶۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سورہ مزمل کا ہمیشہ وظیفہ کریں۔ بعد ازاں تین بار درود شریف پڑھیں اور اس کا ثواب آقائے دو عالم ﷺ و صحابہ کو پہنچائیں۔ جو بھی حاجت ہوگی انشاء اللہ پوری ہوگی اور قرآن پاک پڑھنے کا ثواب الگ ملے گا۔



## حاجت کے لئے

جو شخص بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو روزانہ سات سو چھیاسی مرتبہ ایک چلہ یعنی چالیس دن تک بعد نماز فجر بعد نماز عشا اور بعد نماز تہجد پڑھے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس کی جملہ مشکلات آسان ہوں گی۔ اس عمل کے دوران لہسن، پیاز، انڈا، مچھلی، گوشت کے علاوہ ہر چیز کھائی جاسکتی ہے۔

## جمیع حاجات

جس کسی کو کوئی ایسی حاجت درپیش ہو جس کا حل عقل انسانی سے باہر ہو تو اسے چاہئے کہ وہ نوچندی جمعہ کے دن بعد غسل طلوع آفتاب کے وقت دو رکعت نفل ادا کرے پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو ۸۸۸ بار لکھ کر پڑھے اور بازو پر باندھ لے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے تھوڑے ہی دنوں میں وہ مشکل حل ہو جائے گی۔ کامیابی قدم چومے گی۔

## نماز قضائے حاجات

ارشاد رسول اللہ ﷺ ہے کہ ہر قسم کی حاجات کے بر لانے کے لئے نماز قضائے حاجات انتہائی سریع الاثر ہے خواہ کیسی ہی حاجت کیوں نہ ہو اور جس کے حل کی کوئی تدبیر کارگر نہ ہوتی ہو تو ذیل کا عمل مفید ترین ہے۔

اس مقصد کے لئے کسی تنہا مکان میں باوضو حالت میں پاک صاف لباس پہن کر اور وضو کر کے چار رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے۔

پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص دس مرتبہ۔

دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص بیس مرتبہ۔

تیسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص تیس مرتبہ۔

چوتھی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص چالیس مرتبہ پڑھے۔ بعد از سلام

پھیرنے کے اسی جگہ بیٹھ کر سورہ اخلاص پچاس مرتبہ اوّل وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے اور پھر ستر مرتبہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس کی بدولت اس کی حاجت فوری پوری ہو۔ چند فوائد حسب ذیل ہیں۔

۱۔ اگر اس پر قرض عظیم ہو تو غیب سے اس کی ادائیگی کا سامان ہو۔

۲۔ اگر وطن سے دور ہو تو اللہ تعالیٰ بخیریت وطن واپس پہنچائے۔

۳۔ اگر آسمان کے برابر گناہ رکھتا ہو اور استغفار بھی ساتھ میں پڑھے اللہ اس کے گناہ اسی وقت بخش دے۔

۴۔ جو اولاد نہ رکھتا ہو اللہ اسے اولاد نرینہ سے نوازے۔

۵۔ اگر دشمنوں سے پناہ اور حفاظت چاہتا ہو تو اللہ تعالیٰ اسے اپنی امان میں رکھے۔

## دینی و دنیاوی ترقی کے لئے

جو شخص دینی و دنیاوی ترقی کا خواہاں ہو اور اس کے لئے متردد، رہتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز ظہر روزانہ گیارہ مرتبہ سورہ اخلاص معہ اوّل وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر ذیل کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل کی ہمیشگی سے دینی اور دنیاوی روز افزوں میں ترقی ہوگی۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَعُوْذُبِکَ وَ اَعُوْذُ بِاسْمِکَ الْمَغْزُوْنِ الْمَکْنُوْنِ السَّلَامَ الْمُنَزَّلَ الْقُدُّوْسُ الْمُطَھَّرُ الطَّاھِرُ یَا دَھْرِ یَادَیْھُوْرِ یَااَزَلِ یَااَبَدِیَامَنْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ اَللّٰہُ کُفُواً اَحَدٌیَامَنْ لَمْ یَلِدْ یَاھُو۔

## ہر کام میں برکت

اگر کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کے ہر کام میں برکت ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل



بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ ہر نماز کے بعد روزانہ اکتالیس مرتبہ سورہ اخلاص بمعہ اوّل وآخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت جس کام میں بھی ہاتھ ڈالے گا اسے کامیابی نصیب ہوگی۔

## شفاعت پروردگار عالم کا حصول

جو کوئی اس بات کا آرزو مند ہو کہ بروز قیامت وہ اس کے اہل و عیال والدین شفاعت پروردگار عالم سے بہرہ مند ہوں تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے محرم الحرام کی پہلی شب بعد از نماز عشاء آٹھ رکعت نماز نفل دو دو رکعت کر کے اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے اور پھر اس کا معمول ہمیشہ کے لئے بنالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی بدولت اس کو اس کے والدین اور اہل وعیال کو شفاعت نصیب ہوگی۔

## قضائے حاجت

اگر کسی کو ایسی حاجت درپیش ہو جو حل نہ ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بروز جمعہ دو رکعت نماز نفل بہ نیت حاجت روائی پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورہ اخلاص اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد پانچ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ بعد از سلام پھیرنے کے گیارہ مرتبہ درود شریف اول وآخر اور ایک ہزار مرتبہ ذیل کی دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا بَدِیْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ ۔ پھر اپنی حاجت اللہ تعالیٰ سے مانگے انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

## قبر میں روشنی کے لئے

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ مرنے کے بعد اس کی قبر میں اندھیرا نہ ہو بلکہ نور الٰہی سے قبر منور رہے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل بطریق ذیل پڑھا کرے۔ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد چھ مرتبہ اخلاص اور ایک مرتبہ معوذتین پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد یہ دعا مانگا کرے۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ هٰذِهِ الصَّلٰوةَ سِرَاجاً فِیْ قَبْرِیْ وَ فِیْ قُبُوْرِ جَمِیْعِ الْمُوْمِنِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔ اس عمل پر ہمیشگی اختیار کرے۔

## حاجت روائی کے لئے

اگر کسی کی حاجت کسی بھی صورت حل نہ ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بہتر ہے۔

اس مقصد کے لئے ترک جلالی و جمالی اختیار کرے اور پندرہ یوم تک روزہ رکھے اور ہر روز سورہ اخلاص چھ ہزار مرتبہ بمعہ دو قل پڑھے۔ طریق درج ذیل ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اُجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ یَا عِطْرَائِیْلُ بِحَقِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اُجِبْ یَا مِیْکَائِیْلُ یَا اِسْرَافِیْلُ بِحَقِ اللّٰهُ الصَّمَدُ اُجِبْ یَا شرخائیل یَا طَاطَائِیْلُ بِحَقِ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ اُجِبْ یَا عِزْرَائِیْلُ یَارَفْتَمَائِیْلُ بِحَقِ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُواً اَحَدٌ۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگا کرے۔ انشاء اللہ مقصد جلد حاصل ہوگا۔

## لازمی شفاعت

آنحضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ میرے پاس جبرائیل علیہ السلام اچھی صورت میں ہشاش بشاش آئے اور کہا۔



"اے محمد ﷺ اللہ تعالیٰ نے آپ کو سلام بھیجا ہے اور فرمایا ہے کہ ہر چیز کی ایک نسبت ہوتی ہے اور میری نسبت سورہ اخلاص ہے جو کوئی تیری امت میں سے میرے پاس آئے گا اور اس نے سورہ اخلاص ایک ہزار مرتبہ اپنی عمر میں ایک بار پڑھی ہوگی تو میں اس کو اپنے عذاب سے مکمل نجات دوں گا اور اس کے آگے میرا عرش ہوگا اور اس کی شفاعت ایسے ستر آدمیوں کے حق میں قبول فرماؤں گا جن پر میرا عذاب واجب ہو گیا ہوگا۔"

## قبولیت دعا

جو شخص اس بات کا آرزو مند ہو کہ بارگاہ الٰہی میں اس کی ہر دعا قبول ہو تو ایسے میں اس پر لازم ہے کہ وہ ذیل کا عمل شروع کرنے سے پہلے اکل حلال اختیار کرے پابند صوم وصلوٰۃ بنے اور مکروہات دین و دنیا چھوڑ دے۔ اللہ تعالیٰ سے ہر دم استغفار کرتا رہے۔ پھر اس مقصد کے لئے اتوار کے دن طلوع آفتاب سے قبل بعد از نماز فجر انتہائی عاجزی وانکساری کے ساتھ دس مرتبہ سورہ کافرون پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے مقصد کے لئے دعا مانگتا رہے دعا کم از کم پندرہ منٹ تک انتہائی عاجزی سے مانگے انشاء اللہ مقصد بفضل الٰہی حاصل ہوگا۔ اس عمل کی ہمیشگی سے بالآخر مستجاب الدعوات بن جائے گا۔

## حاجت روائی کا خاص عمل

حاجت روائی کے لئے بے حد اکسیر عمل ہے۔ حاجت خواہ کیسی ہی کیوں نہ ہو اس عمل سے پوری ہو جاتی ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں ایک جگہ بیٹھ کر تین مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ سورہ فاتحہ اور تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ پھر تین بار سورہ فلق پڑھنے کے بعد تین بار درود شریف پڑھے۔ پھر سات مرتبہ یہ دعا مانگے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْهَدُ اِنَّکَ اَنْتَ اللّٰهِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ

الصَّمَدِ الَّذِی لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُولَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهُ کُفُواً اَحَدْ ۔ پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اَسْئَلُکَ پڑھتے ہوئے اپنے مقصد کا تصور دل میں رکھے پھر درود شریف پڑھنے کے بعد گیارہ مرتبہ آمین کہے اور اپنے مقصد کے لئے اللہ کے حضور عاجزی وانکساری سے دعا مانگے جو بھی جائز حاجت ہوگی انشاء اللہ وہ پوری ہو جائے گی۔

## قضائے حاجت کے لئے

قضائے حاجت کے لئے یہ عمل حضرت نجم الدینؒ کا عطیہ ہے جو انہیں حضرت خواجہ خضر نے عنایت فرمایا تھا۔ یہ نہایت مجرب اور اکسیر عمل ہے اور ہر جائز حاجت روائی کے لئے تیر بہدف کی حیثیت رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لئے انتہائی صمیم قلب کے ساتھ شب جمعہ کو دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورہ کافرون اور دوسری رعکت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ بعد از سلام پھیرنے کے سجدے میں گڑگڑا کر دس مرتبہ درود پاک اور دس مرتبہ کلمہ تمجید پڑھے اور اس کے بعد یہ دعا مانگے۔

رَبَّنَا آتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۔ (سورہ بقرہ۲ آیت ۳۰۱) پھر یہ کہے۔ یَاغِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ اور اپنی حاجت اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں بیان کرے پھر ایک ہزار مرتبہ یارب کہہ کر اپنا سر سجدے سے اٹھائے انشاء اللہ ہر جائز حاجت بفضل باری تعالیٰ پوری ہوگی۔

## شہرت اور مرتبہ کے لئے

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ وہ ہر جگہ شہرت اور بلند مرتبہ پائے تو اس کے لئے ذیل کا مقصد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء چار رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ



پہلی رکعت میں پندرہ مرتبہ سورہ کافرون، دوسری رکعت میں پندرہ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے پھر تیسری رکعت میں پندرہ مرتبہ سورہ فلق۔ چوتھی رکعت میں پندرہ مرتبہ سورہ ناس پڑھ کر سلام پھیرے پھر پندرہ مرتبہ یہ دعا معہ اول وآخر درود پاک پندرہ پندرہ مرتبہ پڑھے۔

قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَاءُ وَ تَنْزِعُ الْمُلْکَ مَنْ تَشَاءُ وَ تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِخَیْرِ حِسَابِ ۔ اور پھر رب العزت کی بارگاہ میں دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل کو معمول بنا لینے سے بہت جلد شہرت اور عزت و مرتبہ مخلوق میں پائے گا۔

## کفایت کے لئے

حضرت عبداللہ بن خبیبؓ کا بیان ہے کہ جو شخص صبح و شام تین تین مرتبہ سورہ اخلاص اور معوذتین بمعہ اوّل وآخر درود شریف تین تین مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ ہر چیز میں اس کی کفایت فرما دیں گے۔

## ایمان کی سلامتی

ایمان کی سلامتی اور حفاظت کے لئے ذیل کا عمل عجیب تاثیر کا حامل ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر نماز کے بعد سورہ کافرون تین مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کیا کرے اور سورہ کافرون کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران وگلاب سے سفید کاغذ پر لکھ کر خوشبو لگا کر اکتالیس مرتبہ سورہ کافرون اوّل وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بفضل باری تعالیٰ ایمان کی سلامتی کے ساتھ رہے گا۔

## شفاعت رسول اللہ ﷺ

جو کوئی اس بات کا آرزومند ہو کہ روز قیامت شفاعت رسول اللہ سے بہرہ مند ہو تو

ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز مغرب دو دو کر کے چھ رکعت نماز نفل بہ طریق ذیل پڑھے کہ ہر رکعت میں تین تین بار سورہ اخلاص دوسرے دوگانہ میں چھ چھ مرتبہ سورہ اخلاص اور تیسرے دوگانہ میں ایک مرتبہ معوذتین پڑھ کر نماز مکمل کریں بعد سلام پھیرنے کے گیارہ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر کثرت سے درود پاک پڑھیں اور پھر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگیں۔ انشاء اللہ اس عمل کی باقاعدہ مداومت سے شفاعت رسول اللہ ﷺ بروز قیامت بفضل ایزدی ملے گی۔

## خاتمہ بالخیر ہو

اس مقصد کے لئے جو انسان ہمیشہ دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے گا انشاء اللہ اس کا خاتمہ بالخیر ہوگا۔

بعد از نماز مغرب دو رکعت نماز نفل ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ قدر سورہ اخلاص سورہ فلق سورہ ناس ایک ایک مرتبہ پڑھے اور ہر بار سجدے میں ذیل کی دعا تین سو تین مرتبہ پڑھے۔

انشاء اللہ اس عمل کی ہیشگی سے خاتمہ بالخیر ہوگا۔ دعا یہ ہے اللھم انی استودعک دینی والیمانی واحفظما علی فی حیاتحی وعند وفاقی وبعد مماتی۔

## امتحان میں کامیابی

امتحان دینے والے طالب علم امتحان کے لئے جانے سے پہلے اگر باوضو اوّل وآخر درود شریف سات سات مرتبہ اور اکتالیس مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک لگا کر جائیں تو امتحان میں توجہ اور یکسوئی سے پرچہ حل ہوگا۔ کوئی بھول چوک بھی نہ ہوگی اور امتحان میں کامیابی بھی یقینی ہوگی یہ عمل امتحان کا نتیجہ آنے تک جاری رکھیں۔



## قرب الٰہی

قرب الٰہی کی خواہش رکھنے والے افراد کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے صبح وشام جو شخص بعد از نماز فجر ومغرب سورہ فاتحہ۔ سورہ اخلاص اور سورہ الم نشرح سات سات بار پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے گا۔ اسے قرب الٰہی بہت جلد حاصل ہوگا روزانہ یہ عمل کرنے کا معمول بنانا ضروری ہے۔

## قضائے حاجت

قضائے حاجت کے لئے یہ عمل بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے سورہ اخلاص ایک ہزار مرتبہ اوّل وآخر درود شریف ایک سو ایک مرتبہ بعد از نماز عشاء پڑھنے والے کی کوئی بھی حاجت اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے باقی نہیں رہ جاتی۔ یہ عمل خلوص نیت کے ساتھ پچیس یوم تک لازماً کرنا ہے۔

## منزل مراد

اگر کوئی شخص اللہ الصمد کا ورد ایک ہزار مرتبہ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ کیا کرے گا اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اپنی جائز مراد کے حصول میں کامیاب رہے گا۔

## کام میں آسانی

اگر کوئی شخص کسی بھی کام پر جاتے ہوئے نوے مرتبہ یا احد پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے جائے گا تو اس کا کام بفضل ایزدی بہت سہولت سے ہو جائے گا۔

## زبان کا سچا اور راست ہونا

جو شخص نصف شب کو اٹھ کر یا صمد سجدے کی حالت میں ایک سو پندرہ مرتبہ پڑھنے کا

روزانہ معمول بنالے گا وہ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے صادق القول اور راست باز ہو جائے گا۔

## خلوت پسند

جو کوئی یا احد کا کثرت سے ورد کرے گا وہ خلوت پسند بن جائے گا اور مجمع کی بجائے تخلیہ کو ترجیح دے گا۔

## نماز حاجت

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل نصف شب کو اٹھ کر اس طریق سے ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورہ اخلاص پانچ سو مرتبہ اور دوسری رکعت میں بھی سورہ اخلاص پانچ سو مرتبہ پڑھ کر سورہ حشر کی آخری آیات اور سورہ حدید کی شروع کی چھ آیات پڑھ کر قیام کریں اور قیام میں اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنَ۔ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر سجدے میں جا کر یوں دعا مانگے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِرَحْمَتِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ الْخَیْرِ بِقُدْرَتِکَ عَلَیْہِ اِنَّکَ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ فَاسْئَلُکَ اَنْ تُصَلِّیْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ" مَجِیْدٌ" مَّجِیْدُ اَللّٰھُمَّ اَنْ کَانَ ھٰذَا الْاَمْرِ الَّذِیْ اُرِیْدَہٗ خَیْرًا لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَائِیْ وَآخِرَتِیْ فَیَسِّرْہُ لِیْ وَاَنْ کَانَ غَیْرَ ذَالِکَ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ۔

پھر سجدہ سے سر اٹھا کر اول و آخر درود شریف اور درمیان میں یہی دعا اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے دل کے اوپر پھونک لگا کر اپنے دل کی طرف متوجہ ہو۔ اگر دل سے ہاں نکلے تو اس کام کو کرے اور اگر نہ نکلے تو بالکل اس کام کو نہ کرے۔ حضرت امام جعفر کا آزمودہ مجرب عمل ہے۔



## ارادہ بخیر کرنا

اگر کسی بھی کام کا ارادہ کرو اور چاہو کہ وہ کام بخیر وخوبی اور صحیح طریقے سے انجام پائے تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کریں کہ ہر رکعت میں تین تین مرتبہ سورہ کافرون اور سورہ اخلاص پڑھ کر نماز سے فارغ ہوں اور اوّل وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر یوں دعا مانگیں۔ یہ دعا سات مرتبہ مانگنی چاہیئے۔

اَللّٰھُمَّ اِنْ کَانَ ھٰذَا الْاَمْرِ خَیْرِ اِلٰی فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَائِیْ فَیَسِّرْہُ لِیْ وَقَدِّرْہ وَاِنْ کَانَ ھٰذِا الْاَمْرِ عَلٰی غَیْر ذَالِکَ فَاصْرِفَہُ عَنِّی۔

انشاءاللہ اس عمل سے متعلقہ کام بخیر وخوبی انجام پائے گا اور اس میں کسی بھی قسم کی رکاوٹ نہ آئے گی۔

## قضائے حوائج

قضائے حوائج کے لئے امام رضا کا یہ عمل نافع اور کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے کھلے آسمان تلے پاک صاف جگہ پر بعد از غسل و وضو صاف لباس پہن کر دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص پندرہ مرتبہ پڑھ کر آخری سجدہ میں یہ دعا انکساری کے ساتھ ایک سو ایک مرتبہ پڑھے اور بعد میں سجدہ سے سر اٹھا کر اپنی حاجت کے لئے اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاءاللہ کیسی ہی حاجت کیوں نہ ہو بفضل ایزدی پوری ہوگی۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اَنَ کُلِّ مَعْبُوْدٍ مِّنْ لَّدُنْ عَرْشِکَ اِلٰی قَرَارِ اَرْضِکَ فَھُوَ بَاطِل سِوَاکَ فَاِنَّکَ اَنْتَ اللّٰہِ الْحَقَّ الْمُبِیْنُ اِقْضِ لِیْ حَاجَتِیْ کَذَا وَکَذَا السَّاعَتِہ اَلسَّاعَتِہ۔

سے بفضل تعالیٰ اپنے مقصد میں کامیاب وکامران ہوگا اور اس کا قلب روشن ہوجائے گا۔

## حافظ قرآن بننے کے لئے

جو کوئی شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ جلد حافظ قرآن بن جائے اور اس کی طبیعت خود بخود اس طرف تیزی سے مائل ہو اور اس کے اندر حافظے کی کمزوری اور سستی ختم ہوجائے تو ذیل کا عمل امام غزالیؒ کے فرمان کے مطابق تیر بہدف ہے۔

اس کے لئے سورہ رحمٰن کی آیت ذیل کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر چینی کی پلیٹ میں زعفران وگلاب سے لکھے اور ان کو آب زمزم سے دھو کر پی لے۔ آب زمزم نہ ملنے کی صورت میں نل کے تازہ پانی سے دھو کر پیئے۔ اس عمل کو کم از کم اکیس یوم تک بلاناغہ جاری رکھنے سے مطلوبہ مقصد حاصل ہوجاتا ہے۔ اس سے ذہن کے بند سوتے کھل جاتے ہیں اور حافظہ بے حد تیز ہوجاتا ہے اور بے شمار علوم، ذہن کے پردہ پر بغیر کسی مشقت کے نقش ہوجاتے ہیں۔

آیات یہ ہیں الرحمٰن علم القرآن سے لے کر فی لوح محفوظ تک۔

## امتحان میں کامیابی

اگر کوئی طالب علم اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ امتحان میں اچھے نمبروں سے کامیاب ہو تو ذیل کا عمل اختیار کرنا اس کے لئے نہایت مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز فجر اور نماز عشاء تین مرتبہ سورہ رحمٰن اوّل وآخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر سجدے میں گڑگڑا کر اللہ کے حضور دعا کرے انشاء اللہ اس عمل کی بدولت امتحان میں اچھے نمبروں سے کامیابی حاصل ہوجائے گی۔ تاحصول مقصد اس عمل کو جاری رکھیں۔

## حل المشکلات

ہر طرح کی جائز حاجت کے لئے جس کے حل ہونے کی کوئی امید نظر نہ آتی ہو تو ذیل



کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر نماز کے بعد سورہ رحمٰن کی آیت مبارکہ فَبِاَیِّ آلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پانچ سو پچیس بار اور عشاء کی نماز کے بعد اس آیت مبارکہ کو گیارہ سو بار پڑھے اور اپنے مقصد کے لئے اللہ تعالیٰ سے گڑگڑا کر دعا مانگے۔ انشاء اللہ چالیس دن کے اندر اندر اس عمل کی برکت سے مطلوبہ مقصد حل ہوجائے گا اور حاجت روائی کی سبیل نکل آئی گی۔

## حل الحاجات

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کی تمام حاجات وقت معین پر بلا تردد پوری ہوجایا کریں اور اسے کسی کے سامنے اپنی جائز حاجت کے لئے ہاتھ نہ پھیلانا پڑے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اس عمل کو معمول بنالینے سے زندگی بھر کسی بھی حاجت براری کے لئے شرمندہ تعبیر نہ ہونا پڑے گا۔

ہر روز بعد از نماز فجر سورہ رحمٰن سات مرتبہ اول وآخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ اور بعد سات مرتبہ دعائے سریانی پڑھ کر اللہ کے حضور اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگتا رہے۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے نظارہ الٰہی خود بخود ملاحظہ کرلے گا۔ روزانہ کا معمول انتہائی ضروری ہے کبھی بھی ناغہ نہ کرے۔

## ہر جائز کام کے لئے

جس کسی کے جائز کاموں میں رکاوٹ پڑگئی ہو اور وہ کسی طرح دور نہ ہوتی ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بوقت اشراق چار رکعت نماز نفل اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت

میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ رحمٰن ایک بار پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد سورہ رحمٰن کو سات مرتبہ پڑھے اول وآخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور اپنے جائز کام کے لئے رب العزت کی بارگاہ میں دعا مانگے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی جائز حاجت ہوگی وہ بفضل ایزدی پوری ہوجائے گی اور اس معاملے میں کوئی بھی رکاوٹ باقی نہ رہے گی ۔ تاحصول مقصد یہ عمل جاری رکھیں ۔

## ہر مہم میں کامیابی

کسی کو کوئی بھی مشکل مہم درپیش ہو اور اس بات کا خواہاں ہو کہ اسے اپنی مہم میں کامیابی ملے تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے اس مقصد کے لیے مہم پر روانگی سے قبل باوضو حالت میں سات بار سورۂ رحمٰن بمعہ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھ کر سات سو مرتبہ اسم حسنیٰ یا ذوالجلال والاکرام کا ورد کرے اور پھر اپنے مقصد کے حصول کے لیے رب العزت کے حضور دعا مانگے اور پھر اپنی مہم پر روانہ ہو۔ انشاء اللہ اپنی مہم سے کامیابی کے ساتھ واپس لوٹے گا۔

## قضائے حاجات کا مجرب ترین عمل

جو کوئی کسی بھی سخت حاجت کی وجہ سے پریشان اور غمزدہ ہو اور اس کے پورا ہونے کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو بزرگان دین کا ذیل کا عمل بے حد پرتاثیر اور مجرب ہے ۔ جس طرح نشانچی کا نشانہ کبھی خطا نہیں جاتا۔ اس طرح یہ عمل بھی کبھی خالی نہیں جاتا۔

اس مقصد کے لئے بعد از غسل پاک صاف ہو کر باوضو حالت میں ایک نشست میں ختم قرآن مجید کی نیت سے قرآن پاک کی تلاوت اس طرح شروع کرے۔

۱۔ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ روزانہ۔

۲۔ جمعہ کے روز سے قرآن پاک کی تلاوت شروع کرے اور اس دن سورۂ بقرہ سے لے کر



سورۂ مائدہ کے آخر تک۔

۳۔ ہفتہ کے روز سورہ انعام سے لے کر سورۂ توبہ کے آخر تک۔

۴۔ اتوار کے روز سورۂ یونس سے لے کر سورۂ مریم کے آخر تک۔

۵۔ پیر کے روز سورہ طٰہٰ سے لے کر سورۂ قصص کے آخر تک۔

۶۔ منگل کے روز سورۂ عنکبوت سے لے کر سورۂ ص کے آخر تک۔

۷۔ بدھ کے روز سورۂ زمر سے لے کر سورۂ رحمٰن کے آخر تک۔

۸۔ جمعرات کے روز سورۂ واقعہ سے لے کر آخر قرآن تک۔

پھر سجدے میں جا کر گڑگڑا کر اپنے مقصد کے لئے رب العزت سے دعا مانگے انشاء اللہ حاجت کیسی ہی کیوں نہ ہو فوراً پوری ہوجائے گی۔

## ایمان کی مضبوطی

جو کوئی شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ اسے ایمان کی مضبوطی ہمیشہ کے لیے اللہ تعالیٰ کی طرف سے نصیب ہوجائے اور وہ ہر قسم کی برائی سے بچ جائے تو اس کے لیے بزرگان دین کا ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس کے لئے وہ ہر روز بعد از نماز عشاء سورۂ رحمٰن کی تلاوت اس طرح کرے کہ اول وآخر درود پاک تین مرتبہ اور سورۂ رحمٰن ایک مرتبہ پڑھے۔

جب آیت بَرْزَخٌ ”لَّا یَبْغِیٰنِ“ پر پہنچے تو معمولی سا توقف کرے اس دعا کو انتیس بار پڑھے اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ کَمَالِ مَعْرِفَتِکَ وَحَقِیْقَتِہِ الْیَقِیْنِ بِرَحْمَتِکَ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ اس کے بعد ایک مرتبہ آیت کریمہ لَااِلٰہَ اِلَّااَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پڑھے اور پھر بقیہ سورۂ رحمٰن کو پورا کرے۔

اس کے بعد دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اور دوسری رکعت میں بھی سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن

پڑھ کر نماز مکمل کرے۔ پھر نماز سے فارغ ہو کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ بفضل ایزدی سے ایمان کی سلامتی اور مضبوطی عطا ہوگی۔ اللہ تعالیٰ اپنی خصوصی رحمت سے نوازیں گے اور تاحیات وہ باایمان رہے گا اور موت بھی ایمان کی سلامتی کے ساتھ ہوگی۔ یہ عمل چالیس یوم تک بلاناغہ کرنا لازمی ہے۔

## عذاب قبر سے نجات

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ وہ عذاب قبر سے محفوظ و مامون رہے تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس کے لئے رات کو سونے سے قبل باوضو حالت میں سورۂ رحمٰن ایک مرتبہ بمعہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ روزانہ کے اس عمل کی برکت سے بفضل ایزدی انسان عذاب قبر اور منکر نکیر کے سوالات سے محفوظ و مامون رہے گا۔

اس عمل کی تعریف خواجہ معین الہند نے بھی اپنے مطفوظات میں کی ہے۔

## معرفت الٰہی کا حصول

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ اسے اللہ تعالیٰ کی معرفت حاصل ہو جائے اور ہمیشہ کے لئے قائم رہے اور اللہ تعالیٰ اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد نفع بخش ہے۔

اس کے لئے ہر نئے چاند کی پہلی سوموار کو تین دن تک ہر روز بلاناغہ نماز عشاء کے بعد انیس مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طریق سے پڑھے کہ جب آیت مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ سے لَا يَبْغِيٰنِ پڑھے تو معمولی سا توقف کرے ستر مرتبہ آیت کریمہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ پڑھے پھر سورۂ رحمٰن کو پورا کرے اور پڑھنے کے بعد یہ دعا مانگے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ كَمَالَ مَعْرِفَتِكَ وَحَقِيْقَةِ الْيَقِيْنِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ



الرَّاحِمِيْنَ پڑھے۔ انشاء اللہ گیارہ روز تک اس عمل کی بلاناغہ مداومت سے معرفت الٰہی حاصل ہو جائے گی اور طبیعت نیک کاموں کی طرف مائل ہو جائے گی اگر عمر بھر یہ عمل کرتا رہے تو اس کے عجیب و غریب نظارے دیکھے۔

## قوت حافظہ کے لیے

قوت حافظہ کو مضبوط کرنے اور یادداشت کو بہتر کرنے کی غرض سے ذیل کا عمل بے حد نفع بخش ہے۔

اس کے لیے ہر روز بعد نماز عصر ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اپنے سینے اور سر پر دم کر لیا کرے انشاء اللہ اس عمل کی بدولت حافظہ بے حد مضبوط ہو جائے گا اور یادداشت ہمیشہ کے لیے تیز ہو جائے۔

## عزت و احترام حاصل کرنے کے لیے

اگر کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کو خاندان بھر میں عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھا جائے اور اس کی بے پناہ عزت ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد نفع بخش ہے۔

اس کے لیے ایک سفید کاغذ پر مشک و زعفران سے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر پانچسو مرتبہ الرحمٰن بمعہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھے اور پھر اس پر سورۂ رحمٰن ایک سو ایک بار پڑھ کر دم کرے اور اس کاغذ کو موم جامہ کر کے اپنے پاس جیب میں رکھے یاد رہے کہ اس نقش کی حفاظت کرے اور ہر وقت جیب میں رکھے۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے خاندان بھر میں بے حد عزت و احترام پائے اسی طرح جہاں کہیں بھی جائے گا ہر کوئی کمال مہربانی سے اس کے ساتھ پیش آئے گا۔

## دلی مراد کے لیے

اگر کسی کو کوئی ایسی دلی مراد ہو جو پوری نہ ہوتی ہو اور نہ ہی کوئی چارہ نظر آتا ہو تو ایسے

میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور کار آمد ہوتا ہے۔

اس کے لئے ہر نماز کے بعد سورۂ رحمٰن ایک مرتبہ اول و آخر تین تین بار درود پاک پڑھے پھر اپنی حاجت کے لیے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ بہت جلد حاجت بر آئے گی تا حصول اپنے مقصد تک اس عمل کو جاری رکھے۔

## قضائے حاجت کے لیے

کیسی ہی ضرورت اور حاجت کیوں نہ ہو اور حل ہوتی نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس عمل کے لیے نئے چاند کی تین تاریخ کو ایک وقت مقررہ پر ۷۵ مرتبہ سورۂ رحمٰن اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے ہر روز مقررہ وقت تک سات یوم تک یہ عمل بلا ناغہ کرے انشاء اللہ وہ حاجت پوری ہوگی۔

## بلند مرتبہ حاصل کرنا

جس کی یہ خواہش ہو کہ وہ دین و دنیا میں سرفراز ہو اور اس کو بلند مرتبہ حاصل ہو اور اس کا دل ایمان کی روشنی سے منور ہو جائے تو ذیل کا عمل نفع بخش ہے اس کے لیے ہر روز ہر نماز کے بعد سورۂ رحمٰن کی آیت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ تین سو تیس مرتبہ اول و آخر درود پاک اکیس اکیس مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی مداومت سے مدارج میں اللہ تعالیٰ بلندی عطا فرمائیں گے اور اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائیں گے۔

## نعمت الٰہی کا شکر ادا کرنا

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ ہر وقت اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شکر ادا کرتا رہے تو اس کے لئے ذیل کا عمل با مقصد ہے۔

اس مقصد کے لیے ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن کی آیت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ



رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ اور اول و آخر درود شریف تین تین بار پڑھ کر رب العزت سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل کی مداومت سے اللہ تعالیٰ اسے نعمت الٰہی کا ہر دم شکر ادا کرنے کی توفیق بخشیں گے اور اسے اپنے شکر گزار بندوں میں شمار کریں گے۔

## حفظ قرآن کے لیے

اگر کسی کو باوجود کوشش بسیار کے قرآن پاک حفظ نہ ہوتا ہو اور اس کی خواہش ہو کہ وہ جلد از جلد قرآن پاک حفظ کرلے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور شفا بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز سورۂ رحمٰن کی آیات مبارکہ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ اکہتر مرتبہ بمعہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے چہرے اور سینہ پر پھونک مارے اور اللہ کے حضور دعا بھی مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل کی مداومت سے بہت جلد قرآن پاک حفظ ہو جائے گا اور ذہن کو کبھی بھی اس کو یاد رکھنے میں زیر زبر کا فرق نہیں ڈالے گا۔

## پڑھائی میں دل لگنا

اگر کسی طالب علم کی پڑھائی میں دل نہ لگتا ہو۔ جب بھی پڑھنے کے لیے بیٹھتا ہو تو بیٹھنا مشکل ہو جائے غلط خیالات پریشان کرنے لگیں اور دھیان پڑھائی کی بجائے دیگر باتوں میں مشغول ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل انتہائی کار آمد اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اسم حسنیٰ الرحمٰن باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب سے سفید کاغذ پر لکھ کر اس کو خوشبو لگائے اور اس پر سورۂ رحمٰن گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس نقش کو موم جامہ کر کے اپنے گلے میں پہن لے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کی تمام پریشانی ختم ہو جائے گی۔ دل پڑھائی میں متوجہ ہو جائے گا اور دل جمعی سے اپنا کام کرے گا او جو بھی چیز یا سبق یاد کرے گا وہ یاد رہے گا۔ نقش کی صورت یہ ہے۔

رح م ان

الرحمن الرحمن الرحمن

رح م ان

## رحمت الٰہی کا حصول

جو شخص اس بات کا آرزومند ہو کہ ہر وقت اس پر اللہ تعالیٰ کی رحمت کا نزول ہوتا رہے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بزرگان سلف نے تجویز کیا ہے اور نفع بخش قرار دیا ہے۔ اس مقصد کے لئے ہر ماہ چاند کی پہلی جمعرات کو بعد از نماز عشاء قبلہ رخ بیٹھ کر ایک سو اکیس مرتبہ سورۂ رحمٰن اول و آخر اکتالیس اکتالیس مرتبہ درود شریف ہزار بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور اپنے مقصد کے حصول کے لئے عاجزی وانکساری سے دعا مانگے انشاء اس عمل کی بدولت پورا مہینہ نزول رحمت الٰہی ہوتا رہے گا۔

یہ عمل ہر ماہ چاند کی پہلی جمعرات کو لازماً کیا کرے۔ اس سے تازندگی نزول رحمت الٰہی سے مستفید ہوتا رہے گا۔

## حاجت روائی کے لیے

جس کی جائز حاجت باوجودیکہ سعی بسیار کے کسی طرح پوری نہ ہوتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء چار رکعت نماز نفل تحیۃ السبت حصول حاجت اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ رحمٰن کی آیات الرحمٰن سے بِحُسْبَانٍ تک پڑھے۔ دوسری رکعت میں والنجم والشجر یسجدان سے وضعھا الانام تک پڑھے۔ تیسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد فیھا فاکھتہ سے من نار تک پڑھے۔ چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ سے لَا یَبْغِیٰنِ تک



پڑھے پھر سلام پھیرے اور سجدہ میں سر رکھ کر اکتالیس بار آیت مبارکہ پڑھے اور پھر سجدے میں یہی آیت مبارکہ گیارہ بار پڑھے اور اول و آخر درود پاک تین تین مرتبہ اور پھر اللہ رب العزت سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد فضل ایزدی سے حاجت بر آئے گی تا حصول حاجت اس عمل کو جاری رکھے۔

## قضائے حاجت

ہر قسم کی حاجت روائی کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اول و آخر درود شریف سات سات بار پڑھ کر ذیل کی دعا سات مرتبہ پڑھ کر رب العزت کے حضور و عاجزی وانکساری سے دعا کرے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ حاجت پوری ہو جائے گی۔ دعا یہ ہے اَللّٰھُمَّ اَقْضِ حاجتی انک عَلٰی کُلِّ شَیٍ قدیر۔ گیارہ یوم تک اس عمل کو جاری رکھیں۔

## کنوئیں کا پانی میٹھا نکلے

اگر کوئی شخص کنواں یا ٹیوب ویل لگانا چاہتا ہو اور اس بات کا خواہاں ہو کہ پانی شیریں نکلے تو باوضو حالت میں قبلہ رخ کھڑے ہو کر گیارہ سو مرتبہ آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی کو دم کر کے اس کنوئیں یا ٹیوب ویل کے بور میں ڈال دے انشاء اللہ اس عمل سے اس کنوئیں یا ٹیوب ویل کا پانی شیریں ہو جائے گا۔

## دلی حاجت پوری ہو

دلی حاجت کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں ذُو الْجَلَالِ وَالْاِکْرَام (سورۂ رحمٰن ۵۵، آیت ۲۷) کاغذ پر تین سو پینسٹھ مرتبہ لکھ کر اس پر آیت مبارکہ تَبٰرَکَ اسْمُ رَبِّکَ ذُو الْجَلَالِ

وَالْاِکْرَامِ (سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت ۷۸) دس سو پچانوے مرتبہ معہ اول و آخر درود شریف مشکل کشاء اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے گلے میں پہنیں۔ روزانہ بعد از ہر نماز ایک سو ایک مرتبہ یا ذوالجلال والاکرام بمعہ اول و آخر درود شریف سات سات مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا بھی مانگیں۔ اس عمل کی بدولت بہت جلد دلی حاجت پوری ہوگی۔

## تعلیم میں دلچسپی نہ لینا

جو طالب علم تعلیم حاصل کرنے سے بھاگتے ہوں اور ان کا دل کسی بھی طور تعلیم کی طرف راغب نہ ہوتا ہو تو ایسے میں انہیں راغب کرنے کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے قبلہ رخ بیٹھ کر باوضو حالت میں سفید کاغذ پر سورہ رحمٰن زعفران وگلاب سے لکھیں اور اس پر اکتالیس مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر اس کو کسی بوتل میں ڈال کر پانی سے بھرلیں۔ یہ پانی اس کو روزانہ صبح نہار منہ تین سے پانچ گھونٹ تک پلائیں اور روزانہ اس پر ایک مرتبہ سورہ رحمٰن اول و آخر درود شریف سات سات مرتبہ پڑھ کر دم بھی کریں۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے اس کے ذہن میں انقلاب آنا شروع ہو جائے گا اور وہ خود بخود تعلیم کی طرف راغب ہونا شروع ہو جائے گا۔ اگر ہو سکے تو سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے عَلَّمَ الْقُرْآنَ بِحَقِّ سُوْرَۃُ رَحْمٰن اکتالیس مرتبہ لکھ کر اس کے اوپر ایک مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر دم کریں اللہ تعالیٰ سے یوں سات مرتبہ دعا مانگ کر موم جامہ کر کے اس کے گلے میں پہنادیں۔

یا الٰہی بخش ہدایت فلاں بن فلاں (اس کا اور اس کی ماں کا نام لیں) بحق اسمائے رحمٰن و نبی الکریم ﷺ۔

## قرب الٰہی کا حصول

جو شخص قرب الٰہی کا خواہاں ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل نافع اور اکسیر ہے۔



اس مقصد کے لئے صبح وشام استغفار پڑھتا رہے اور بعد ہر نماز ذیل کی آیت کا ورد گیارہ ہزار مرتبہ اول و آخر درود شریف اعلیٰ اکتالیس اکتالیس مرتبہ کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

فَبِاَیِّ آلَاءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن۔

## بلندی مراتب کے لئے

جو شخص دین میں بلندی مراتب کا خواہش مند ہو تو اس کے حصول کے لئے اس پر لازم ہے کہ وہ حلال اختیار کرے۔ حرام سے اجتناب کرے۔ توبہ استغفار کرے اور پھر ہر روز بعد از نماز تہجد نہایت عاجزی وانکساری کے ساتھ اول و آخر درود ابراہیمی اکیس اکیس مرتبہ اور اکیس مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر دعا مانگے انشاء اللہ العزیز چالیس یوم کے عمل سے دین ودنیا کے مراتب میں سربلند بفضلہ پائے گا۔

بعد از خاتمہ عمل کے بعد ہر روز تہجد ہر روز سورہ رحمٰن کی مداومت تین مرتبہ بمعہ اول و آخر درود ابراہیمی تین تین مرتبہ ضرور رکھے تاکہ مراتب میں کمی نہ آئے۔

## بچے کے حافظے کے لئے

جس بچے کا حافظہ کمزور ہو اور اس کو کوئی بھی بات یاد نہ رہتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

ہر روز نماز فجر اول و آخر درود شفاء سات سات مرتبہ۔

اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْآن بِحَقِ رَبِّ یَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ سات مرتبہ پڑھ کر پانی دم کر کے نہار منہ پلائیں۔ انشاء اللہ چالیس یوم بلاناغہ عمل سے حافظہ بہت تیز ہو جائے گا اور بچہ ہر بات یاد رکھے گا۔

## حصول مراد

جس شخص کو اپنی کسی خاص مراد کے حصول میں دقت پیش آئے تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے پانی لے کر اس پر سورہ رحمٰن، سورہ یٰسین پڑھ کر دم کرے۔ پھر اس پانی سے پاک صاف جگہ پر جہاں پانی نالی میں نہ بہے اور نہ ہی کسی کے پاؤں اوپر آئیں وضو کرے۔ پھر دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورہ یٰسین تین مرتبہ اور سورۂ رحمٰن تین مرتبہ پڑھے۔ بعد از فراغت سلام پھیرنے کے سجدہ میں جا کر اللہ کے حضور گڑگڑا کر اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے مراد حاصل ہو جائے گی۔ بعد از حصول مراد دو رکعت نماز شکرانہ بھی ادا کرے۔

## حفظ قرآن مجید

بچے کو حفظ قرآن کے لیے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں صبح کو بعد از فجر اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰن بِحَقِ یَاوَاسِعُ یَاوَاسِعُ سو مرتبہ پڑھ کر پانی دم کر کے ہر قمری مہینے کے پہلے تین دن پلایا کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد بچہ فرفر قرآن پاک حفظ کر لے گا۔

## رحمت خاص کا حقدار

جو شخص اسم حسنیٰ یا رحمٰن کا روزانہ ورد دو سو اٹھانوے مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ کرے گا وہ رحمت خاص باری تعالیٰ کا حقدار ٹھہرایا جائے گا۔

## سانپ بچھو سے حفاظت

اگر کسی مکان یا جگہ پر سانپ بچھو کثرت سے ہوں اور کسی بھی طرح ان سے چھٹکارا نہ



ملتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر سورۂ رحمٰن کی آیات یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ سے اِلَّا بِسُلْطٰنٍ (سورۂ رحمٰن ۵۵، آیت۔۳۳) سے لکھ کر اس کاغذ کو گتہ پر چسپاں کر کے اس جگہ یا مکان میں دائیں دیوار پر لٹکا دیں۔ انشاء اللہ اس کی برکت سے اس جگہ سے سانپ اور بچھو بھاگ جائیں گے اور پھر کبھی بھی اس جگہ نہ آئیں گے۔

## چور کی بازیابی

اگر کسی کی چوری ہوگئی ہو اور چور کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہوتا ہو اور اس کی بازیافت نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے جمعرات کو بعد نماز عشاء ایک ہزار مرتبہ آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے پانچ تا سات بار ہر جمعرات کو یہ عمل کرنے سے مقصد حل ہوگا۔ ساتھ ہی اس آیت مبارکہ کا ورد رات کو بستر پر لیٹ کر بلا تعداد کثرت سے کرتا ہوا سوئے۔ انشاء اللہ خواب میں اس چور کا صحیح اتہ پتہ چل جائے گا اور وہ چور پکڑا جائے گا۔

## شکر گزار بندہ بننے کے لیے

اگر کوئی فرد یہ چاہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا شکر گزار بندہ بن جائے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے اکل حلال اختیار کرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دو رکعت نماز نفل تحیۃ الوضو پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ استغفار اول و آخر درود پاک اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر اپنے گناہوں اور لغزشوں، کوتاہیوں کی معافی مانگے پھر ہر روز اس آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ

رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ کا بکثرت ورد کرتا رہے۔ انشاء اللہ اس عمل سے وہ اللہ کے حضور مقبول دعا بن جائے گا اور اللہ تعالیٰ کے شکر گزار بندوں کی صف میں شامل ہو جائے گا۔

## قیدی کی رہائی

جس کسی کو بلاوجہ بے گناہ ہونے کے باوجود قید میں ڈال دیا گیا ہو اور اس کی رہائی کا مسئلہ حل نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے اس کے عزیز و اقارب طاق تعداد میں کسی پاک صاف جگہ پر باوضو حالت میں سورۂ رحمٰن تین مرتبہ بمعہ اول و آخر درود پاک اکیس اکیس مرتبہ پڑھنے کے بعد گیارہ سو مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھیں اور بارگاہ الٰہی میں خلوص نیت سے دعا کریں۔ انشاء اللہ اس کی رہائی کی جلد سبیل پیدا ہو جائے گی۔

## گھر کی حفاظت کے لیے

اگر کوئی فرد کسی ایسے علاقے میں رہتا ہو جہاں چوری چکاری کا ہر وقت خدشہ رہتا ہو یا کسی آفت میں مبتلا ہونے کا خدشہ رہتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز مغرب یا نماز عشاء باوضو حالت میں سورۂ رحمٰن کی آیت مبارکہ یامعشر الجن و الانس سے لے کر الا بسلطان (سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت ۳۳) کو گھر کے ہر کونے میں اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھ کر پھونک لگائیں۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ اس سے گھر بفضل تعالیٰ حفاظت میں رہے گا اور کوئی بھی شے اس گھر کے اندر داخل ہو کر نقصان نہ پہنچا سکے گی اور نہ ہی کوئی آفت اس گھر میں نازل ہو گی۔ روزانہ کے عمل سے گھر ہمیشہ کے لئے محفوظ و مامون ہو جائے گا۔

## قرض کی ادائیگی کے لیے

جو شخص قرض دار ہو گیا ہو اور قرض خواہ اسے بے تحاشا تنگ کرتے ہوں اور اسے اس



قرض کی نجات کی کوئی سبیل نظر نہ آتی ہو اور ہر وقت شرمندگی کے مارے قرض خواہوں سے منہ چھپاتا ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ صبح کو بعد از نماز فجر تین مرتبہ سورۂ رحمٰن اور اول و آخر درود پاک ذیل گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔

اللھم اجعل صلوٰتک و رحمتک و برکاتک علی سید المرسلین و امام المتیقن و خاتم النبین عبدک و رسولک امام الخیر و قائد الخیر و رسول الرحمتہ اللھم الجثہ المقام المحمود الذی یغبطہ بہ الاولون و الا آخرون۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے لیے دعا کرے۔ یہ عمل چالیس روز تک بلاناغہ کرنے سے قرض کی ادائیگی کا سبب غیب سے پیدا ہو جائے گا اور قرض ادا ہو جائے گا۔

## غربت سے نجات

جو کوئی غربت کی وجہ سے تنگ ہو اور فقر و فاقہ کا شکار ہو اور چاہتا ہو کہ اس کی حالت زار تبدیل ہو جائے اور اس کی روزی میں وسعت کے اسباب پیدا ہو جائیں اور اسے کسی کے آگے ہاتھ نہ پھیلانا پڑے تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز بعد از نماز فجر اور ہر نماز کے بعد سورۂ رحمٰن ذیل کی آیات مبارکہ کا کثرت سے ورد کیا کرے آیات یہ ہیں۔

فِيهِمَا مِنْ كُلِّ فَاكِهَةٍ زَوْجٰنِ ـ وَجَنَا الْجَنَّتَيْنِ دَانٍ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ (سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت ۵۲ سے ۵۵) اس کے ساتھ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے غربت و تنگدستی ختم ہو جاتی ہے اور رزق میں وسعت کے اسباب غیب سے پیدا ہو جائیں گے اور خیر و برکت پیدا ہو جائے گی۔ اس عمل کی مدت چالیس یوم بلاناغہ کم از کم ہے اگر زندگی بھر کرتا رہے تو بے حد و حساب امیر ہو جائے گا اور کبھی بھی غربت نزدیک نہ آئے گی۔

## قیدی کی رہائی

اگر کوئی شخص ناحق قید میں ڈال دیا گیا ہو اور قیدی کی رہائی کی سبیل نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ مقصد کے لیے روزانہ بعد از نماز فجر سورۂ رحمٰن گیارہ مرتبہ اول و آخر درود پاک ذیل اکٹھ اکٹھ بار پڑھے۔

**اللھم صلی وبارک علیٰ سیدنامحمدواعلیٰ آل سیدنامحمد افضل ممدوح بقولک واشرف داع تلاعنصام بعبلک وخاتم انبیائک ورسلک صلوٰۃ تبلغنافی الدارین عمیم فضلک وکرامتہ رضوانک وسلک۔**

اس کے بعد اللہ کے حضور گڑگڑا کر رہائی کے لئے دعا مانگے بفضل تعالیٰ جھوٹے مقدمہ سے جلدی رہائی مل جائے گی۔ تارہائی اس عمل کو جاری رکھے۔

## ہر مشکل آسان

اگر کوئی بڑی سخت مشکل میں پھنس گیا ہو اور اس مشکل سے خلاصی کی کوئی سبیل نہ نظر آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورہ رحمٰن اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور دعائے سریانی پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنی مشکل کے حل کے لئے گڑگڑا کر دعا مانگے۔ انشاء اللہ بہت جلد وہ مشکل غیبی طور پر حل ہو جائے گی۔ اس کے لئے تا حل مشکل عمل روزانہ جاری رکھے۔ ناغہ بالکل نہ کرے۔

## مفرور کی واپسی

اگر کسی کا لڑکا یا غلام یا کوئی عزیز گھر سے یا دکان سے بھاگ گیا ہو اور اس کے متعلق یہ معلوم نہ ہوتا ہو کہ وہ کہاں ہے تو اس کی بازیافت کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ نماز عصر سورہ رحمٰن پڑھنا شروع کرے اور جب آیت



مبارکہ يَطُوفُونَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ حَمِيمٍ آنٍ (سورہ رحمٰن ۵۵ آیت ۴۴) پر پہنچے تو اس آیت مبارکہ کی تکرار اکیس سو اکیس مرتبہ کرے اور پھر سورہ رحمٰن کو مکمل کرے۔ اس دوران مفرور شخص کی واپسی کا تصور رکھے۔ اول و آخر درود پاک سات سات بار پڑھے۔ پھر اللہ تعالیٰ کے حضور عجز و انکساری کے ساتھ دعا کرے اور مفرور کا تصور سامنے رکھ کر اس پر پھونک مارے۔ مفرور شخص جہاں بھی ہوگا وہیں ٹھہر جائے گا اور اس کے اندر فوری واپسی کی خواہش مچلنے لگے گی۔ اکیس یوم تک یہ عمل بلاغانہ بعد از نماز جاری رکھنے سے مفرور انتہائی بے چینی اور اضطراب کے عالم میں واپس بھاگتا ہوا آئے گا اور کوئی شے اس امر میں اس کے راستے کی رکاوٹ نہ بنے گی۔

## بھاگا ہوا واپس آئے

جس کسی کا بیٹا گھر سے بھاگ گیا ہو اور اس کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہو کہ وہ اس وقت کہاں ہے اور کس حال میں ہے اور اس کے لئے تمام جتن ناکام ہو گئے ہوں تو ایسی صورت میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر نماز بعد گیارہ مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھے اول و آخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ اس دوران اپنے مقصد کو پیش نظر رکھے پھر اس کے بعد دعائے ذیل پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّی عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ وَعَوِّضْنِی بِمَا ھُوَ اَخْیَرٌ مِّنْ ذَالِکَ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد اس کا اتہ پتہ مل جائے گا۔ روزانہ یہ عمل تا حصول مقصد برابر جاری رکھیں۔

## حفاظت سفر کا عمل

ابن سیرینؒ بیان کرتے ہیں کہ ہم کچھ لوگ کسی سفر کے دوران ایک ویران جگہ پر نہر

کے کنارے ٹھہرے۔ یہاں ملاحوں نے ہمیں ڈرایا کہ انسانوں کو ڈاکو لوٹ لیتے ہیں اور قتل کر دیتے ہیں۔ اس لئے یہاں قیام مت کریں۔ میرے ساتھی یہ بات سن کر وہاں سے آگے چل دیئے لیکن میں تھکاوٹ کی وجہ سے وہیں ٹھہرا رہا۔ جب رات ہوئی اور ابھی میں سونے بھی نہ پایا تھا کہ چند آدمی شمشیر بکف آئے مگر اپنی سی کوشش کے بعد بھی میرے تک نہ پہنچ سکے اور آخر کار ناکام ہو کر چلے گئے۔ میں نے اپنے معمول کے مطابق آیات حرز پڑھیں اور وہاں سو گیا۔ جب صبح کو اٹھ کر میں وہاں سے آگے سفر پر روانہ ہوا تو راستے میں ایک شخص گھوڑے پر سوار مجھے ملا اور کہنے لگا کہ رات بھر ہمارے درمیان ایک آہنی دیوار حائل ہو جاتی تھی۔ اس کی وجہ معلوم نہیں ہو سکی اور اس وجہ سے ساری رات کی مشقت کے باوجود ہم اپنے مقصد میں بالکل ناکام رہے ہیں۔ آخر تمہارے پاس کونسا جادو ہے جس کی برکت سے تم ہمارے ہاتھوں سے بچ گئے ورنہ آج تک کوئی بھی ہمارے ہاتھ سے نہیں بچا۔

اس پر ابن سیرینؒ فرماتے ہیں میں نے کہا کہ روزانہ آیات حرز کا ورد کرتا ہوں جس کی وجہ سے میں محفوظ و مامون رہا ہوں۔ اس پر اس شخص نے میرے ہاتھ پر توبہ کی اور عہد کیا کہ وہ آئندہ کبھی بھی ایسا کام نہ کرے گا۔ چنانچہ میں نے اسے بھی آیات حرز سکھائیں جو تعداد میں تینتیس ہیں اور وہ یہ ہیں۔

۱۔ سورہ بقرہ کی شروع کی چار آیات۔ سورۃ بقرہ ۲۔ آیت ۱ سے ۴

۲۔ سورہ بقرہ کی آخری آیات لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ سے آخیر سورہ۔

سورۃ بقرہ ۲ آیت ۲۸۴ سے ۲۸۶ تک

۳۔ سورہ اعراف کی تین آیات اِنَّ رَبَّكُمَا سے لے کر الْمُحْسِنِيْنَ تک تین آیت۔

سورۃ اعراف۔ ۷ آیت ۵۴ سے ۵۶ تک

۴۔ سورہ بنی اسرائیل کی آخری آیت قُلِ ادْعُوا سے آخیر تک۔ سورۃ بنی اسرائیل ۱۷ آیت ۱۱۰ سے ۱۱۱ تک

۵۔ سورہ رحمٰن کی آیات يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ سے لے کر تنتصران تک۔ سورۃ رحمٰن ۵۵ آیت



۳۳ سے ۳۵ تک

۶۔ سورہ حشر کی چار آیات لَوْ اَنْزَلْنَا سے ختم سورہ تک۔ سورۃ حشر۔ ۵۹ آیت ۲۱ سے ۲۴ تک

۷۔ سورہ جن کی دو آیات قُلْ اُوْحِيَ سے وَلَدًا تک۔ سورۃ جن۔ ۷۲ آیت ۱ سے ۳ تک

۸۔ درود پاک تجینا اول و آخر گیارہ گیارہ بار۔

## سفر میں حفاظت

جو شخص ہر وقت محو سفر رہتا ہو اور اس بات کا خواہاں ہو کہ ہر بار سفر سے بحفاظت واپس گھر آیا کرے اور کسی آفت۔ مصیبت یا حادثہ سے دوچار نہ ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس لئے سورہ رحمٰن کی ذیل آیات بمعہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھ کر ذیل کے اسماء پڑھے اور اس کے بعد اپنے سفر پر روانہ ہو۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت وہ سفر میں ہر قسم کی آفات و بلیات، حادثات سے مکمل محفوظ و مامون رہے گا۔ اس کا سامان بھی رہے گا۔ اور کوئی بھی شے چوری یا گم نہ ہو سکے گی۔ نیز سلامتی کے ساتھ گھر واپس آیا کرے گا۔ آیات مبارکہ بمعہ اسماء یہ ہے۔

سورہ رحمٰن کی آیات يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ سے لے کر اِلَّا بِسُلْطٰنٍ (سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت۔ ۳۳) تک اس کے بعد اسماء لَوْيَا، خَمْسَ، شَهْلِ، قَرَاطِيْسَ، بَيْكُمُوْش فَرْكَشْ يَامَيْمُوْنَ پڑھے ہر مرتبہ سفر پر جانے سے قبل اس عمل کو کیا کرے۔

## پریشانی سے بچاؤ

جو بھی شخص بلاوجہ کسی پریشانی میں مبتلا ہو گیا ہو اور اس پریشانی سے چھٹکارا نہ ملتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس کے لئے ہر نماز کے بعد سورہ رحمٰن اول و آخر گیارہ گیارہ درود پاک پڑھ کر مقصد

کے لئے رب العزیز کی بارگاہ میں دعا مانگے۔ انشاء اللہ چند دنوں میں ہی اس پریشانی سے مکمل نجات مل جائے گی۔

## مصیبت سے نجات

اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آ گئی ہو یا کسی مصیبت میں مبتلا ہو گیا ہو نجات کی کوئی راہ نہ دیتی ہو تو چاہیے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کے دن نماز فجر کی ادائیگی کے بعد اسی جگہ پر بیٹھا رہے اور اکتالیس مرتبہ روزانہ سورہ کوثر پڑھے۔

سورہ کوثر پڑھتے وقت اپنا سر سجدے میں رکھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ اس پر سے مصیبت ہٹا دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا تین دن کے اندر پوری ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ سورہ کوثر کی برکت سے اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا اور اس پر سے مصیبت کو ٹال دے گا۔

## مقدمہ میں کامیابی

اگر کسی پر کوئی ناجائز مقدمہ قائم کر دیا گیا ہو کسی جھوٹے مقدمہ میں پھنسا دیا گیا ہو اور مقدمہ سے خلاصی کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو چاند کے مہینہ کی پہلی جمعرات کو نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں تنہائی میں بیٹھ کر اول و آخر ایک سو ایک مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں ایک سو ایک مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔ ہر روز بلاناغہ یہ عمل کرے۔

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے چالیس یوم تک اسی طرح عمل کو جاری رکھے انشاء اللہ تعالیٰ مقدمہ میں کامیابی ہو گی اور مقدمہ کا فیصلہ اس کے حق میں ہو گا۔

## مقدمہ میں کامیابی

جس کسی پر ناحق کوئی مقدمہ قائم کر دیا گیا ہو اور وہ اس معاملہ میں حق پر ہو خطرہ ہو کہ



مخالف فریق رشوت اور سفارش کے بل بوتے پر مقدمہ کا فیصلہ اس کے خلاف کرانے کے لئے بھرپور جدوجہد کرے گا اسے چاہیے کہ وہ سورہ کوثر کے وسیلہ جمیلہ سے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں مقدمہ اپنے حق میں ہونے کی دعا مانگے، تو اللہ تعالیٰ ضرور اس کی مدد کرے گا اور اس کا مقصد پورا ہو گا۔

اس مقصد کے لئے سورہ کوثر پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہر نماز کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے۔ سورہ کوثر پڑھنے کے دوران کسی سے کوئی کلام نہ کرے۔ نماز فجر کے بعد اکہتر مرتبہ سورہ کوثر پڑھے۔ نماز ظہر کے بعد اکسٹھ مرتبہ پڑھے، نماز عصر کے بعد اکیاون مرتبہ پڑھے، نماز مغرب کے بعد اکتالیس مرتبہ پڑھے اور نماز عشاء کے بعد اکیس مرتبہ، ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے، انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بارگاہ الٰہی میں قبول ہو گی۔ مقدمے کا فیصلہ اس کے حق میں ہو گا اور جو بھی ناجائز اور ناحق مقدمہ اس پر قائم کیا گیا ہے اس سے باعزت طور پر خلاصی ہو جائے گی۔

## ناگہانی مشکل کے وقت

اگر کسی پر کوئی ناگہانی مشکل آ گئی ہو اور وہ مشکل میں پھنس کر سخت پریشان ہو کوئی سمجھ نہ آتی ہو کہ اس مشکل کا حل کیسے نکلے تو چاہیے کہ نماز عصر کے بعد باوضو حالت میں اول و آخر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں ایک سو اکیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ بفضل باری تعالیٰ سات یوم کے اندر اندر مشکل دور ہو جائے گی۔

## نہایت مشکل حاجت کے لئے

اگر کسی پر کوئی ناگہانی مشکل آ گئی ہو اور وہ مشکل میں پھنس کر سخت پریشان ہو کوئی سمجھ نہ آتی ہو کہ اس مشکل کا حل کیسے نکلے تو چاہیے کہ ہر نماز کے بعد باوضو حالت میں اول و آخر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں ایک سو اکیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھے اور پھر اللہ

تعالیٰ سے دعا مانگے۔ بفضل باری تعالیٰ سات یوم کے اندر اندر مشکل دور ہو جائے گی۔

## نہایت مشکل حاجت کے لئے

اگر کسی کی کوئی ایسی مشکل حاجت ہو جس کے پورا کرنے کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو اس کو چاہیے کہ سورہ کوثر کا عمل اس طرح سے کرے کہ اول غسل کر کے اپنے جسم کو پاک کرے صاف ستھرے کپڑے پہنے خوشبو لگائے چاند کے مہینے کی پہلی اتوار کو یہ عمل کرے قبلہ رو ہو کر بیٹھے سب سے پہلے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر تین بار آیت الکرسی پڑھے اس کے بعد تین تین مرتبہ چاروں قل شریف پڑھے اتوار کے دن باوضو حالت میں ۵۸۶ مرتبہ سورۃ کوثر پڑھے۔ پھر اگلے روز سوموار کو ۶۱۸ مرتبہ پڑھے، منگل کے دن ۲۳۲ مرتبہ پڑھے، بدھ کے دن ۶۳۶ مرتبہ پڑھے، جمعرات کے روز ۱۰۷۳ مرتبہ پڑھے، جمعہ کے دن ۱۸۰۷ مرتبہ اور ہفتہ کے دن ۱۳۰۴ مرتبہ پڑھے۔ سات دن تک بلاناغہ سورہ کوثر کو اسی ترتیب سے توجہ ویکسوئی کے ساتھ پڑھے۔ پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اپنی حاجت روائی کے لئے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم میں دلی حاجت پوری ہو جائے گی۔

## وبائی امراض سے بچاؤ

ہر طرح کے وبائی امراض سے محفوظ رہنے کے لئے سورۂ کوثر کا نقش اپنے پاس رکھنا باعث برکت ہوتا ہے اگر کسی جگہ پر وبائی امراض کے پھیلنے کا خطرہ ہو اور کوئی صورت کی روک تھام اور تدارک کی دکھائی نہ دیتی ہو تو باوضو حالت میں سورہ کوثر لکھ کر گلے میں ڈال دے، بچہ ہو یا بڑا ہر ایک کے لئے یکساں مفید ہے۔ سورۂ کوثر کی برکت سے اللہ تعالیٰ مرض سے محفوظ رکھتا ہے۔ اپنی حفظ وامان میں رکھتا ہے اور ہر طرح کے مرض سے بچاتا ہے۔

اگر مرض میں مبتلا پہنے تو اسے جلد شفا حاصل ہو۔ وبائی امراض پھیلنے کے دوران اگر



کسی پر مرض کا حملہ ہو بھی جائے تو جلد صحت یاب ہو اور ہر طرح کے خطرہ سے محفوظ رہے گا۔

بزرگان دین نے سورہ کوثر کے نقش کی بہت زیادہ فضیلت وخاصیت بیان فرمائی ہے جس سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ سورہ کوثر ہر طرح کے امراض سے بچاؤ کا شافی علاج ہے۔ اس کی برکت سے مریض جلد شفا پاتا ہے بچوں کو گلے میں پہنانے کے بعد نقش کے احترام کا خاص طور پر خیال رکھنا ضروری ہے۔

## ہر مشکل کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی مشکل آسان ہو جائے تو وہ نماز فجر کے بعد چھ بار سورہ کو پڑھے۔ نماز ظہر کے بعد سات بار، نماز عصر کے بعد آٹھ بار نماز مغرب کے بعد نو بار اور نماز عشاء کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مشکل سہل ہو جائے گی۔ اگر کوئی اس طرح سورہ کوثر پڑھنے کا معمول بنالے تو بفضل باری تعالیٰ اس کی راہ میں کوئی بھی مشکل حائل نہ ہوگی۔

## ہر مقصد کے لئے

ہر طرح کے جائز مقصد کے پورا ہونے کے لئے جو کوئی سورۂ کوثر اشراق کی نماز پڑھنے کے بعد لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اس کی تمام جائز حاجات جلد پوری ہوں گی۔ جہاں بھی جائے گا لوگ اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئیں گے۔

اگر کسی کو ناحق قید میں ڈال دیا گیا ہو تو اس نقش پاک کی برکت سے جلد رہا ہو جائے گا۔ اپنے پاس رکھنے سے رزق میں ترقی ہوگی۔ دشمن نقصان نہ پہنچا سکے گا اور دوست بن جائے گا۔

اگر چاہے تو چاند کے مہینہ کی پہلی جمعرات کو سوا چار ماشہ چاندی کی انگوٹھی پر کسی نیک شخص سے باوضو حالت میں یہ سورۂ کندہ کرائے اور اپنے دائیں ہاتھ کی انگلی میں پہنے۔

# اچانک مشکل کا حل

اگر کوئی کسی اچانک مشکل میں مبتلا ہو گیا ہو مشکل کے حل کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ سورج نکلنے کے وقت باوضو حالت میں قبلہ رو بیٹھ کر اکیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ ہر روز یہ عمل کرے اس وقت تک کہ مشکل حل نہ ہو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مشکل حل ہو جائے گی اور آسانی پیدا ہو گی۔

# آفات و بلیات کیلئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے کسی بھی مصیبت میں مبتلا نہ ہو تو وہ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ لیا کرے اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے اس پر اپنا فضل و کرم نازل فرمائے گا اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا ہر طرح کی آفات و بلیات سے بچاؤ رہے گا اللہ تعالیٰ اس پر مہربانی فرمائے گا۔

# اچھے سلوک کے لیے

جو کوئی ایسی جگہ یا ایسے شہر میں کسی کام کی غرض سے گیا ہو جہاں پر اس کی کوئی واقفیت نہ ہو وہاں پر انجان لوگوں سے اس کا واسطہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ نماز ظہر کے بعد اکسٹھ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی اس سے ملے گا اچھا سلوک کریگا اور عزت اور احترام سے پیش آئے گا۔

# ادائیگی قرض

جو کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو قرض کی ادائیگی کا کوئی ذریعہ نہ ہو اور قرض خواہ اسے قرض کی واپسی کے سلسلہ میں تنگ کرتے ہیں اور وہ اس صورتِ حال سے سخت پریشان ہو تو اس کو چاہیے کہ تین دن روزے رکھے اس کے بعد تیسرے دن نمازِ مغرب کی ادائیگی



کے بعد پاک صاف حالت میں باوضو ہو کر صاف ستھرا لباس پہنے اور کسی بھی پاک جگہ پر بیٹھ کر سورۂ فاتحہ اس طرح پڑھے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○ ط

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ يَاحَيُّ يَاقَيُّوۡمُ يَارَءُوۡفُ يَاعَطُوۡفُ مٰلِكِ يَوۡمِ الدِّيۡنِ اِيَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِيَّاكَ نَسۡتَعِيۡنُ يَاعَالِمَ السَّرَائِرِ وَيَا مُقَلِّبَ الۡقُلُوۡبِ يَاسَرِيۡعُ يَاقَرِيۡبُ اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِيۡمَ صِرَاطَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّيۡنَ۔

تین بار پڑھنے کے بعد تین بار درود پاک پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے قرض کی ادائیگی کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ قرض کی ادائیگی کے بہت جلد اسباب پیدا ہو جائیں گے اللہ تعالیٰ پردۂ غیب سے مدد فرمائے گا اور قرض ادا ہو جائے گا۔

# ادائیگی قرض کے لیے

اگر کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو قرض کی ادائیگی کی بظاہر کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو جب کہ قرض خواہ اسے حد سے زیادہ تنگ کرتا ہو اور کسی طرح بھی مہلت دینے کے لیے آمادہ نہ ہوتا ہو تو اور قرض خواہ کے تقاضوں سے بہت پریشان ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں پچیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے اور جلد ہی قرض ادا ہو جائے گا اس کے علاوہ قرض خواہ کے تقاضوں کو روکنے کے لیے کسی بھی چیز پر پچیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرے اور قرض خواہ کو کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ قرض خواہ ادائیگی قرض کے سلسلہ میں تنگ نہ کرے گا اور سورہ فاتحہ کی برکت و اثر کی وجہ سے قرض دار کو مہلت دے گا قرضدار کی پریشانی دور ہو جائے گی۔

# قرض کی ادائیگی

قرض سے نجات حاصل کرنے کی غرض سے فجر کی نماز کے بعد ہر روز بلا ناغہ ستر مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد دعا مانگے کہ یا اللہ سورۂ فاتحہ کی برکت سے اور حضور کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے طفیل مجھے قرض کے بوجھ سے نجات عطا فرما اور قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا فرما۔ بفضل باری تعالیٰ تھوڑے دنوں کے عمل سے ہی قرض کی ادائیگی کے اسباب پردۂ غیب سے پیدا ہو جائیں گے اور قرض کے بوجھ سے نجات حاصل ہو جائے گی۔

# بخشش طلب کرنا

جو کوئی اپنے آپ کو بہت زیادہ گنہگار سمجھتا ہو اور گناہوں سے تائب ہو کر سیدھی راہ پر آنا چاہتا ہو، اللہ تعالیٰ سے بخشش کا طلبگار ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد جس قدر بھی ہو سکے سورہ فاتحہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہو گی۔ اللہ اس بندے پر نظر عنایت فرمائے گا اس کو نیک کام کرنے کی توفیق عطا فرمائے گا اور اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

# بدزبانی دور کرنا

اگر کسی شخص کا اخلاق درست نہ ہو ہر وقت بدزبانی کرتا رہتا ہو کسی کے سمجھانے پر بھی ٹھیک نہ ہوتا ہو اور سمجھانے والوں کے ساتھ بھی بدزبانی کرتا ہو تو ہر روز اکتالیس مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ دم کیا ہوا پانی اس کو پلا دے چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی بدزبانی کی عادت جاتی رہے گی وہ راہِ راست پر آ جائے گا اس میں ضبط و برداشت پیدا ہو گی کسی کے ساتھ بداخلاقی سے پیش نہ آئے گا۔



# بُرائی سے محفوظ رہنا

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ آفات و بلیات سے محفوظ رہے برائی سے بچا رہے اللہ تعالیٰ اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد نوے مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے اللہ تعالیٰ اسے شرِ شیطان سے محفوظ رکھے گا اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا اس کے دل میں برائی سے نفرت پیدا ہو گی اور طبیعت نیکی کے کاموں کی طرف مائل ہو گی۔

# برائی سے چھٹکارا

کوئی کسی بری سوسائٹی میں پڑ گیا ہو کسی طرح اس کا بری عادات سے چھٹکارا نہ ہوتا ہو جبکہ وہ چاہتا ہو کہ اس کی طبیعت برائیوں کی طرف مائل نہ ہو، اللہ تعالیٰ اسے نیکی کی توفیق عطا فرما دے تو اسے چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں مغرب کی نماز ادا کرنے کے بعد اسی جگہ پر بیٹھے اور اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں سورۃ فاتحہ اپنی حاجت کے خیال کے ساتھ چالیس مرتبہ پڑھے اور جب سورۂ فاتحہ کی تلاوت سے فارغ ہو تو پھر یہ دعا پڑھے۔

**اَلٰهی علمک کافعن السُّوَال اکفنی بحق الفاتحة سوالاً و کَرَمِکَ کَافِعَنِ المقال اکرمنی بحق الفاتحه ویحصلی مافی ضمیری۔**

**ترجمہ:**

اے اللہ تیرا علم سوال سے کافی ہے مجھے سورۃ فاتحہ کے واسطے سے سوال کرنے سے کرم کر اور تیرا کرم کافی ہے اس لیے سورۃ فاتحہ کے وسیلہ سے کرم کر اور جو کچھ میرے دل میں ہے وہ مجھے عطا کر۔

## مشکلات کا حل

حضرت نظام الدین اولیاء رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو کوئی فجر نماز کی سنتوں اور فرض کے درمیانی وقفہ میں قبلہ رو ہو کر توجہ اور یکسوئی کے ساتھ اکتالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ بسم اللہ کے ساتھ اس طرح پڑھے یعنی بسم اللہ اور الحمد کو ملائے ، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الحمدللہ رب العالمین تو جس بھی مشکل کام سے واسطہ پڑے گا بفضلِ باری تعالیٰ اس کی مشکل حل ہو گی اور کامیابی نصیب ہو گی اس وظیفہ کو پڑھنے کے بعد باجماعت فجر کی نماز پڑھے اور پھر خلوصِ دل اور یکسوئی کے ساتھ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ننانوے اسمائے مبارکہ پڑھے اس کے بعد ستر مرتبہ یاوہاب کہے تو بفضلِ باری تعالیٰ اس کی دعا قبولیت کا شرف حاصل کریگی۔

## دشمن پر فتح

جو کوئی کفار کے مقابلے میں جنگ لڑ رہا ہو کفار کی شکست کے لیے بے جگری سے لڑ رہا ہو اسے چاہیے کہ جنگ میں کامیابی کے لیے جب بھی موقع ملے بکثرت سورۂ فاتحہ پڑھے اور اس کا ورد کرتا رہے۔ بفضل باری تعالیٰ دشمن اسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا وہ میدان جنگ میں محفوظ رہے گا اللہ تعالیٰ اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا اور جنگ میں کامیابی سے نوازے گا۔ کامیابی و کامرانی اس کے قدم چومے گی اور وہ فاتح کی حیثیت سے واپس آئے گا۔ میدانِ جنگ میں کامیابی حاصل کرنے کے لیے آزمودہ عمل ہے۔

## جھوٹ سے بچاؤ

جس کسی کو ذرا ذرا سی بات پر جھوٹ بولنے کی عادت پڑ گئی ہو اور اسے احساس تک نہ ہوتا ہو کہ وہ ہر معاملے میں جھوٹ سے کام لیتا ہے اس کی پکی بدعادت کی وجہ سے اسے اکثر شرمندگی اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہو اور وہ اپنی اس عادت کی وجہ سے تنگ ہو اور اس سے چھٹکارا پانا چاہتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز فجر کی سنت اور فرض نماز کے درمیانی وقفے



میں اکیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے ۔بفضلِ باری تعالیٰ چند دنوں میں ہی اس کی جھوٹ بولنے کی عادت ختم ہو جائے گی۔ اس کی طبیعت سچائی کی طرف مائل ہو گی سچ کی قوت اسے جھوٹ کی طرف سے سختی سے روکے گی۔

## حل المشکلات

ہر طرح کی جائز مشکل کے فوری حل کے لیے یہ عمل اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔ مشکلات کے حل کے لیے مجرب وآزمودہ عمل ہے۔ کوئی بھی ایسی مشکل جو کسی طرح حل نہ ہوتی ہو اس مشکل کی وجہ سے ہر وقت پریشانی رہتی ہو اور چاہتا ہو کہ کسی طرح یہ مشکل حل ہو جائے اور سکون حاصل ہو جائے چنانچہ اس مقصد کے لیے سورۃ فاتحہ کا ختم سوا لاکھ مرتبہ مقرر ہے۔ اس لیے کہ سورۂ فاتحہ کے ایک سو پچیس حروف ہیں اور قاعدہ کے مطابق جس نام یا دعا میں جس قدر حروف ہیں ہر حروف کے حساب سے اس نام یا دعا کو ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اسی قاعدہ کو مدنظر رکھتے ہوئے سورۂ فاتحہ کو بھی باوضو حالت میں بہت سے افراد مل کر ایک سو پچیس ہزار مرتبہ پڑھیں اس کا طریقہ یہ ہے کہ یا تو ایک ہی آدمی ترک حیوانات جلالی و جمالی کر کے چالیس دنوں میں سوا لاکھ بار ختم کرے یا پھر چند آدمی مل کر ایک ہی جلسہ میں بیٹھ کر باوضو حالت میں توجہ اور یکسوئی کے ساتھ پڑھیں۔ پڑھنے کے بعد مشکل کے حل کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا کریں انشاء اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے بہت جلد مشکل حل ہو جائے گی۔ پڑھنے کے لیے بہترین وقت نمازِ فجر کے فوری بعد یا پھر عشاء کی نماز کے فوری بعد ہے۔ یہ حل المشکلات بہترین عمل ہے اور یقین شرط ہے۔

## خوش حالی کے لیے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اسے کبھی کسی پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے اس کی زندگی خوش حالی سے گزرے۔ ہر لمحہ خوشی و مسرت اس کی راہ دیکھے تو اسے چاہیے کہ چاند کے مہینے کی پہلی

اتوار کو نمازِ فجر کی ادائیگی کے بعد سورۃ فاتحہ لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ بفضلِ باری تعالیٰ پریشانی اس کے نزدیک نہ آئے گی۔ جس کام میں بھی ہاتھ ڈالے گا کامیابی سے ہمکنار ہوگا۔

## درندوں سے بچاؤ

ایسا مسافر جو کسی ایسے راستے سے گزرتا ہو جہاں ہر وقت درندوں کے حملہ کا خطرہ رہتا ہو موذی درندے گزرگاہ میں پائے جاتے ہوں تو ان کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور راستہ چلتے ہوئے مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ پڑھتا جائے انشاء اللہ تعالیٰ کوئی بھی درندہ نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا اور راستہ بخیر و عافیت طے ہو جائے گا۔

## دریا کا سفر

سورۂ فاتحہ سے بڑی سے بڑی مشکل حل ہو جاتی ہے چنانچہ حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ بیان فرماتے ہیں کہ میں مسلسل ایک زمانے تک حضرت خواجہ عثمان ہارونی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ سفر میں رہا۔ ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ ہم دریائے دجلہ کے کنارے پر پہنچے۔ اتفاق سے اس وقت وہاں کوئی کشتی نہ تھی۔ حضرت عثمان ہارونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مجھ سے فرمایا کہ اپنی آنکھیں بند کرلیں جب تھوڑی دیر کے بعد آنکھیں کھولیں تو میں نے خود کو اور حضرت عثمان ہارونی رحمۃ اللہ علیہ کو دریائے دجلہ کے دوسرے کنارے پر پایا۔ میں نے حضرت عثمان ہارونی رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ یہ کیسے ہوا؟ آپ نے ارشاد فرمایا کہ میں نے پانچ مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھی اور دوسرے کنارہ پر پہنچ گیا۔

